هُوَ الَّذِیْ بَعَثَ فِی الْاُمِّیّٖنَ رَسُوْلًا مِّنْهُمْ یَتْلُوْا عَلَیْهِمْ اٰیٰتِهٖ وَیُزَكِّیْهِمْ وَیُعَلِّمُهُمُ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ ۗ (القرآن ۶۲:۲)

تزکیۂ نفس اور کتاب و حکمت کی تعلیم

بعث رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے مقاصد عظیمہ تھے۔
ان ہی مقاصد کے لیے "تصوف فاؤنڈیشن وقف ہے۔

# الحکمة الکتب یعلمهم یزکیهم

# تصوف فاؤنڈیشن
۱۴۱۹ھ

بانی: ابو نجیب حاجی محمد ارشد قریشی

هُوَ الَّذِي بَعَثَ فِي الْأُمِّيِّينَ رَسُولًا مِّنْهُمْ يَتْلُوا عَلَيْهِمْ آيَاتِهِ وَيُزَكِّيهِمْ وَيُعَلِّمُهُمُ الْكِتَابَ وَالْحِكْمَةَ (القرآن ۶۲:۲)

# تزکیۂ نفس اور کتاب و حکمت کی تعلیم

بعث رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے مقاصد عظیمہ تھے۔
ان ہی مقاصد کے لیے "تصوف فاؤنڈیشن وقف ہے۔

# الحکمۃ والکتٰب یعلّمھم یزکّیھم

## تصوّف فاؤنڈیشن ۱۳۱۹ھ

بانی: ابونجیب حاجی محمد ارشد قریشیؒ

# طواسین

اصل عربی متن و روزبہان بقلی کی فارسی شرح مع اردو ترجمہ و تشریحات

تصنیفِ لطیف


حسین بن منصور حلاجؒ

تحقیق و ترجمہ

عتیق الرحمٰن عثمانی





تصوف فاؤنڈیشن

لائبریری ○ تحقیق و تصنیف و تالیف و ترجمہ ○ مطبوعات

سمن آباد - لاہور - پاکستان

# کلاسیک کُتب تصوّف ○ سلسلۂ اُردُو تراجم

○



ناشر : ابونجیب حاجی محمدؐ ارشد قریشی
بانی تصوّف فاؤنڈیشن۔لاہور

طابع : زاہد بشیر پرنٹرز ۔ لاہور

سالِ اشاعت : ۱۴۲۹ھ ——— ۲۰۰۸ء

قیمت : ۳۰۰ روپے

تعداد : پانچ سو

واحد تقسیم کار : المعارف ۔گنج بخش روڈ۔ لاہور۔ پاکستان

۵ — ۰۰۰ — ۵۰۶ — ۹۶۹ — آئی ایس بی این

○

تصوّف فاؤنڈیشن ابونجیب حاجی محمدؐ ارشد قریشی اور ان کی اہلیہ نے اپنے مرحوم والدین اور لختِ جگر کو ایصالِ ثواب کے لئے بطور صدقہ جاریہ اور یادگار یکم محرم الحرام ۱۴۱۹ھ کو قائم کیا جو کتاب و سُنّت اور سلفِ صالحین و بزرگانِ دین کی تعلیمات کے مطابق تبلیغِ دین اور تحقیق و اشاعت کُتبِ تصوّف کے لیے وقف ہے۔

# ترتیب

# پیشِ لفظ

سنہ ۷۵-۷۶ء میں جیلانی کامران صاحب گورنمنٹ کالج راولپنڈی میں بحیثیت پرنسپل موجود تھے۔ آپ ان دنوں حلاج کی مشہور تصنیف "کتاب الطواسین" پر کام کر رہے تھے۔ خوش قسمتی سے آپ نے اس سلسلہ میں مجھے اپنا شریکِ کار بنا لیا۔ بعد میں آپ ہی کی حوصلہ افزائی سے راقم الحروف نے طواسین کے عربی متن کو اردو ترجمہ میں منتقل کرنے کا کام شروع کیا۔ ترجمہ میں جو مشکلات پیش آتی ہیں وہ علم دوست حضرات پر پوشیدہ نہیں ہیں۔ خاص طور پر طواسین جیسی کتاب کے ترجمے کا کام جس کے شرح و حواشی تقریباً ناپید ہیں۔ فرانسیسی زبان سے میں واقف نہیں ہوں اس لیے براہ راست لوئی ماسینیوں کی تالیفات سے استفادہ نہیں کر سکا۔ البتہ ان کی کتابوں کے بعض انگریزی تراجم سے کہیں کہیں فائدہ اٹھایا ہے۔

ترجمہ کے اختتام پر یہ خیال پیدا ہوا کہ صرف ترجمہ ہی ہدیۂ ناظرین نہ کیا جائے۔ کیونکہ جب تک متن سامنے نہ ہو کتاب سے کماحقہ فائدہ نہیں اٹھایا جا سکتا۔ اور پڑھنے والا اندھیرے میں رہتا ہے۔ دوسری وجہ متن کی نایابی ہے اور ہمارے نزدیک یہ بھی وقت کی اہم ضرورت ہے کہ طواسین کے متن کو پوری صحت، عمدہ کتابت اور طباعت کے ساتھ پیش کیا جائے۔ یقیناً یہ کام بھی محض ترجمہ پیش کر دینے سے کسی طرح کم اہم نہیں ہے۔

حسنِ اتفاق سے راقم کی ملاقات حاجی محمد ارشد قریشی صاحب سے ہو گئی۔ جن کی نگرانی میں "المعارف" اور اسلامک بک فاؤنڈیشن، تصوف کی معیاری کتابیں

شائع کر رہے ہیں۔ موصوف نے اس رائے سے مکمل اتفاق کیا اور یہ تجویز بھی پیش کی کہ عربی متن کے ساتھ روزبہان بقلی (م ۶۰۶ھ) کی شرح فارسی کے متن کو بھی اس میں شامل کر لیا جائے۔

اب طواسین کا اردو ترجمہ مع عربی متن و فارسی شرح پیش ہے۔ جہاں تک متن کا تعلق ہے ہم نے لوئی ماسنیوں کی مرتب کردہ کتاب الطواسین سے نقل کیا ہے۔ یہ کتاب فاضل محقق نے برٹش میوزیم نیز استامبول کے قلمی نسخوں کے علاوہ اور بہت سے مآخذ کی طرف رجوع کر کے پیرس میں ۱۹۱۳ء میں شائع کی۔ جس سے ان کی ژرف نگاہی کا پتہ چلتا ہے۔ موصوف نے قلمی نسخوں اور مختلف مسودوں کے اختلاف کو بھی جا بجا حواشی کے ذریعے ظاہر کیا ہے۔ ہم نے متن پیش کرتے وقت اس خوف سے کہ کتاب کی ضخامت بڑھ جائے گی۔ ان تمام حوالہ جات اور نسخوں کے اختلاف کو جو فرانسیسی محقق نے دیئے ہیں حذف کر دیا ہے۔ البتہ متن کو بعینہٖ اور بجنسہٖ نقل کرنے کی پوری کوشش کی ہے۔

جہاں تک اُردو ترجمہ کا تعلق ہے اس میں شگفتگی، روانی اور محاورۂ زبان کو جگہ دی گئی ہے لیکن متن کے دامن کو ہاتھ سے چھوڑ کر ایک آزاد ترجمہ نہیں کیا گیا۔ تاکہ قارئین کا رابطہ طواسین سے منقطع نہ ہو سکے۔

ترجمہ کرتے وقت پہلے عربی متن کو سامنے رکھا ہے۔ پھر فارسی شرح کا ترجمہ پیش کرنے کی کوشش کی ہے۔ قارئین کو مطالعہ سے معلوم ہوگا کہ فارسی شرح بھی عربی ہی کی طرح دقیق اور پیچیدہ ہے اور دونوں عبارتیں ایک دوسرے سے بہت ملتی جلتی ہیں۔ اس لیے جہاں کہیں نمایاں اختلافِ عبارت نظر آیا اس کا التزام سے الگ ترجمہ کیا ہے۔

قارئین کی دلچسپی کے لیے کتاب سے پہلے حلاج کے حالاتِ زندگی اور اس کے عقائد و نظریات پر سیر حاصل تبصرہ کرنے کی کوشش بھی کی گئی ہے۔ اور طواسین کا ایک سرسری جائزہ بھی لیا ہے۔ تاکہ اس کے بارے میں صحیح خیال قائم

قائم کیا جا سکے ۔ علاوہ ازیں چونکہ روزبہان بقلی اور لوئی ماسینیوں کا تذکرہ حلاج کے ضمن میں ضروری معلوم ہوتا ہے۔ اس لیے ان دونوں حضرات کے حالات اور علمی کارناموں پر مختصر تعارفی نوٹ بھی کتاب میں شامل کیے گئے ہیں۔

کتاب کے آخر میں دائروں پر بھی گفتگو کی گئی ہے اور اس دائرہ کو بھی درج کیا ہے جسے صوفیانہ نقطۂ نظر کے مطابق اسمائے الٰہی اور اسمائے کیانی کا دائرۂ عظیم کہتے ہیں۔ نیز ایسے بعض الفاظ اور اصطلاحات کی بھی تشریح کی گئی ہے جو طواسین میں پائے جاتے ہیں اور موقع ومحل کے لحاظ سے ضروری ہیں۔

ایک کوشش یہ بھی نظر آئے گی کہ طواسین میں جہاں جہاں قرآنی حوالے ملتے ہیں۔ ان کو ایک انڈکس (اشاریہ) کی صورت میں یکجا کرکے پیش کیا جائے۔ یہ حوالے یا تو واضح اور براہ راست ہیں یا پھر طواسین کے متن سے متعلقہ آیات کا مفہوم ان سے متبادر ہوتا ہے۔

اختتام پر یہ عرض کر دینا بھی ضروری سمجھتا ہوں کہ یہ کوشش چونکہ تنہا میری ہے اس لیے اغلاط و اسقام کا پایا جانا ایک قدرتی امر ہوگا۔ اس کی بڑی وجہ یہ بھی ہے کہ طواسین کی شرح وتنقید پر اردو میں بہت کم لٹریچر موجود ہے بلکہ نہ ہونے کے برابر ہے۔ ظاہر ہے کہ ایسے حالات میں کوئی بھی یہ دعویٰ نہیں کر سکتا۔ کہ جو کچھ پیش کیا جا رہا ہے وہ خامی اور نقص سے پاک ہوگا اس لیے اہل علم اور بالخصوص اہلِ دِل حضرات کی خدمت میں گذارش ہے کہ وہ ہر لغزش اور غلطی سے درگزر فرما کر میری اصلاح کی کوشش فرمائیں کیونکہ میں علماً بھی اور عملاً بھی فی الواقع بے بضاعت ہوں اور مخلص حضرات کی دعاؤں کا محتاج ہوں۔

عتیق الرحمان عثمانی
استاد شعبہ فارسی گورنمنٹ کالج
اصغر مال راولپنڈی،

۲۷ رجب ۱۴۰۰ھ ، ۱۱ جون ۱۹۸۰ء

# احوال و آثار ابن حلّاج رح

یہ رتبۂ بلند ملا جس کو مل گیا
ہر مدعی کے واسطے دار و رسن کہاں

اب سے تقریباً گیارہ سو سال پیشتر ایک بیباک اور حق گو انسان نے نعرہ انا الحق بلند کیا۔ لوگوں نے اسے خدائی دعوے سے تعبیر کیا۔ بعض نے اس کی توجیہہ کی اور اس کو معذور سمجھا۔ ایک گروہ اس کا معتقد و مداح ہو گیا۔ بہر حال حقیقت کچھ بھی ہو اس میں شک نہیں کہ اس بے باک انسان کو بقائے دوام اور شہرت عام اسی نعرۂ حق کی وجہ سے نصیب ہوئی ہے۔ گو اس کے عام حالاتِ زندگی سامنے نہیں ہیں اور اس پر ردّ و قدح برابر جاری ہے پھر بھی اس کی مقبولیت اور شہرت میں برابر اضافہ ہو رہا ہے۔

تاریخ کی اس مظلوم شخصیت کو حسین بن منصور بیضاوی کے نام سے یاد کیا جاتا ہے۔ آپ کی کنیت ابوالغیث، ابوالمغیث یا ابو عبداللہ بتائی گئی ہے۔ قدیم مؤرخین مثلاً ابن ندیم نے مولد و منشا میں اختلاف کیا ہے مگر جدید تحقیق کی رو سے آپ کا آبائی وطن اور مولد قریۂ طور ہے جو شیراز سے سات فرسنگ دور شہر بیضا کے شمال مشرق میں واقع ہے۔ سال ولادت ۲۴۴ھ مطابق ۸۵۷ء تقریباً تمام تذکروں نے بغیر کسی اختلاف کے لکھا ہے۔ آپ کے والد منصور روئی کا کاروبار کرتے اور اسی واسطے حلاج (دھنیا۔ نداف) کے نام سے مشہور تھے۔ یہی نام آئندہ چل کر حسین بن منصور کے ساتھ لازم ملزوم ہو گیا۔

شیخ فریدالدین عطار رحمۃ اللہ علیہ نے لکھا ہے کہ حلاجی ان کے باپ کا نہیں بلکہ

ایک دوست کا پیشہ تھا۔ عربی میں حلاج کے ایک تو معنی یہی ہیں جو اوپر بیان ہوئے ہیں لیکن حَلَجَ کے دوسرے معنی بھی ہیں یعنی بادل کا چمکنا، بات کا سینہ میں کھٹکنا۔ اسی واسطے کہا جاتا ہے۔ اُحْتُلِجَ حَقَّہٗ یعنی اس نے حق کو لے لیا یا حق کو پا لیا۔ اب یہ بات تحقیق طلب ہے کہ حلاج کو آبائی پیشہ کی نسبت کی وجہ سے اس نام سے یاد کیا جاتا ہے یا حق طلبی اور حق گوئی کی بنا پر۔

حلاج کا ابھی بچپن ہی تھا کہ ان کے والد طلبِ معاش کی خاطر اپنے وطن کو خیرباد کہہ کر شہر واسط میں آکر آباد ہو گئے جو ان دنوں پارچہ بافی کا مرکز تھا۔ یہیں حلاج کے بچپن کے شب و روز گزرے اور اسی کے ایک مدرسہ دار الحفاظ میں انہوں نے سولہ برس کی عمر میں قرآن شریف حفظ کرنے کی سعادت حاصل کی۔ آپ نے اس کے بعد اپنے وقت کے مشہور عالم اور صوفی سہل بن عبداللہ تستری کی شاگردی اور مریدی اختیار کی۔ یہی بزرگ ان کے سب سے پہلے پیرِ طریقت ہیں۔ معلوم ہوتا ہے کہ ان کے پاس رہ کر حلاج نے عربی ادب اور دیگر علوم متداولہ میں دسترس بہم پہنچائی ہے۔ خاص طور پر تصوف کے ساتھ ان کو خاص لگاؤ ہو گیا۔ پھر وہاں سے بغیر اجازتِ پیر حسن بصری کے مدرسہ میں پہنچے اور وہاں پڑھنے لگے۔ اس وقت ان کی عمر ۲۰ سال تھی۔

بصرہ میں قیام کے دوران حلاج کا ربط ضبط بنی مجاشع کے ساتھ ہو گیا تھا۔ یہ لوگ سیاسی اعتبار سے زیدیہ زنج کی شورش سے تعلق رکھتے تھے اور حکومت وقت کی نظروں میں معتوب تھے۔ حلاج پر بھی اس سلسلہ میں بدگمانی کی گئی اور ان کو بعض شرپسندوں کا ہمنوا ٹھہرایا گیا۔ یہ وہ زمانہ تھا کہ وہ بقول ابن ندیم اہل بیت کے حق میں لوگوں کی رائے ہموار کر رہے تھے۔ غالباً ان ہی اسباب کے پیش نظر حلاج کو بصرہ چھوڑنا پڑا۔ وہ بغداد عمرو بن عثمان مکی کے پاس پہنچے اور خرقہ تصوف حاصل کیا۔ ان ہی دنوں میں ان کے تعلقات حضرت جنید بغدادی سے بھی استوار ہو گئے تھے۔ حلاج کا یہ دوران کی طبیعت کے ہیجان کا دور تھا۔ تصوف و فقہ کے بعض متنازعہ فیہ مسائل کو برملا بیان کرتے اور اپنی رائے کے اظہار میں کسی سے نہیں جھجکتے تھے۔ وہ رو رعایت، مصلحت اندیشی اور خوشامد کے بھی

قابل نہیں تھے۔

خرقہ تصوف زیب تن کرنے کے بعد حلاج نے اُمّ الحسین بنت ابو یعقوب اقطع بصری سے شادی کر لی تھی اور ساری عمر اسی عورت کے ساتھ نباہ دی۔ حلاج کے چار بچے پیدا ہوئے۔ تین لڑکے، سلیمان، منصور، احمد اور ایک لڑکی جو ہمیشہ اس کے وفادار رہے۔ مگر حلاج کی اس شادی سے ان کے پیر عمرو بن عثمان مکی خوش نہیں تھے کیونکہ ان کے اور حلاج کے خسر ابو یعقوب اقطع کے درمیان رنجش تھی۔ ان ہی دنوں میں حلاج کے معتقدوں اور مریدوں کی ایک اچھی خاصی جماعت پیدا ہو گئی تھی جن کو لوگ سیاسی وجوہ کی بنا پر مشکوک نگاہوں سے دیکھتے تھے۔

ان سیاسی اسباب اور بعض دوسرے امور کے پیش نظر بغداد میں حلاج کا قیام مشکل ہو گیا اور ۲۷۰ھ میں جبکہ ان کی عمر ۲۶ سال تھی وہ عازم مکہ ہوئے اور پہلا فریضہ حج ادا کیا۔ آپ مکہ میں دو تین برس مجاور بھی رہے۔ وہاں سے واپسی پر خوزستان میں قیام کیا اور صوفیانہ لباس ترک کر کے ایک عام آدمی کی حیثیت سے سلسلۂ تبلیغ شروع کر دیا جس کا مقصد یہ تھا کہ انسان اپنے ضمیر کو پاک صاف کر کے خود اپنے اندر ہی خدا کا جلوہ دیکھ سکتا ہے۔ مختلف علاقوں میں آپ کے ہمنوا اور معتقد پیدا ہو گئے مگر بعض لوگ آپ کی مخالفت پر کمر بستہ ہو کر میدان میں نکل آئے جس کی وجہ سے آپ کو مشرقی ایران میں جا کر سکونت پذیر ہونا پڑا۔ وہاں پانچ برس تک (سنہ ۲۹۰ھ) اپنی تعلیمات کو پھیلانے میں مشغول رہے۔ اس کے بعد آپ دوبارہ تُستر آئے اور وہاں معتمد ریاست کی مدد سے اپنے خاندان کو بغداد لے گئے۔ سنہ ۲۹۱ھ میں حلاج نے اپنے مریدوں کے ساتھ دوسرا فریضہ حج ادا کیا۔ ان کے مریدوں کی تعداد میں اضافہ سے درباری سیاست کو تشویش لاحق ہوئی۔ آپ نے فریضۂ حج کے بعد ممالک اسلامیہ اور ہندوستان کی سیر و سیاحت کی اور ملتان کے راستہ کشمیر تک گئے اور وہاں سے دیوار چین تک پہنچے۔ اس سفر میں (سنہ ۲۹۴ھ) آپ نے دوسرے مذاہب کا بھی مطالعہ کیا اور بدھ مت، ہندو مت اور مانویت کے متعلق بہت سی معلومات حاصل کیں۔

غالباً اس سے اگلے سال انہوں نے تیسرا حج ادا کیا۔ ان کی تبلیغ و اشاعت کی سرگرمیاں اب عام تھیں اور ہر طرف ان کے طرف دار پیدا ہو چکے تھے۔ دربار خلافت کے بعض وزرار جن میں شیعہ عالم شلمغانی اور ابو سہل نوبختی خاص طور پر قابل ذکر ہیں۔ حلاج کے اس بڑھتے ہوئے اثر و رسوخ کو اپنے لیے اچھا نہیں سمجھتے تھے۔ حامد بن عباس جو وزیر اعظم کے عہدے پر فائز تھا۔ اس نے خلیفہ مقتدر باللہ کو یہ مشورہ دیا کہ حلاج کو قتل کرا دینا چاہیئے کیونکہ اس کا وجود حکومت کے لیے ایک خطرہ ہے۔

۲۹۷ھ میں انہیں سب سے پہلے ابن داؤد اصفہانی الظاہری کے فتویٰ پر گرفتار کیا گیا مگر ٹھیک ایک برس کے بعد ۲۹۸ھ میں وہ قید سے فرار ہونے میں کامیاب ہو گئے اور علاقہ سوس میں خفیہ طور پر رہنے لگے اس سے حکومت کے حلقہ کو اور بھی تشویش ہوئی۔ اور بدخواہوں کو ان کے خلاف پروپیگنڈہ کرنے کا اچھا موقع مل گیا لیکن وزیر اعلیٰ ابن عیسیٰ کی کوششوں سے ان کا معاملہ رفع دفع ہو گیا۔

۳۰۱ھ میں دباس نامی غلام کی مخبری پر حلاج کی گرفتاری دوبارہ عمل میں آئی اور مسلسل آٹھ برس تک جیل میں رکھا گیا۔ اس طرح کہ انہیں بغداد کی مختلف جیلوں میں منتقل کر دیا جاتا تاکہ وہ فرار ہونے میں کامیاب نہ ہو سکیں۔ اگرچہ جیل کے ایام میں حلاج نے خلیفہ وقت کی بیماری کا کامیاب علاج بھی کیا اور اپنے وعظ و ارشاد سے بہت سے جیل کے آدمیوں کو ہمنوا بھی بنا لیا لیکن پھر بھی ان کی مشکلات ختم نہ ہوئیں۔ ۳۰۸ھ میں حامد بن عباس کے اصرار پر مقدمہ دوبارہ شروع ہوا اور ۳۰۹ھ میں باقاعدہ کارروائی کے بعد ان کے خلاف ملحد و دہریہ ہونے کے سلسلہ میں شرعی شہادتیں طلب کی گئیں۔ لوئی ماسنیوں کی تحقیق کے مطابق دربار خلافت کے وزیر اعظم نے تقریباً ۸۴ شہادتیں جمع کر لیں۔ جن میں سے اکثر علمائے ظواہر کی تھیں۔ ان شہادتوں اور فتووں کے پس پردہ کئی اغراض و مقاصد بھی تھے حنابلہ کی بڑی تعداد نے اس مقدمے کی مخالفت اور کئی آدمی حلاج کی طرف داری کے جرم میں قتل کیے گئے۔

جہاں تک حضرت جنید بغدادی رحمۃ اللہ علیہ کے فتوے کا تعلق ہے اس کے بارے

میں خواجہ محمد پارسا رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی تالیف فصل الخطاب میں تحریر فرمایا ہے کہ سید الطائفہ کی طرف فتویٰ کو منسوب کرنا سراسر بے بنیاد ہے کیونکہ آپ کی وفات شہادت حلاج سے کم و بیش دس بارہ برس پہلے ہو چکی تھی۔ نکلسن اور بعض محققین نے بھی اس رائے سے اتفاق کیا ہے۔

آخر کار پورے ایک برس کے محاکمہ کے بعد ۲۴ ذیقعد ۳۰۹ھ مطابق ۲۷ مارچ ۹۲۲ء کو سلطان العشق حسین بن منصور الحلاج کو دار کی طرف لایا گیا جو نہایت خوشی خوشی دار پر جا پہنچے ان پر پتھر برسائے گئے۔ اس کے بعد نہایت سنگدلی اور بے دردی سے ان کے ہاتھ پاؤں کاٹے گئے، جسم کا مثلہ کیا گیا اور سر کو تن سے جدا کر کے جلایا گیا اور خاکستر کو دریائے دجلہ میں بہا دیا گیا۔ اس جگر خراش منظر پر دوست دشمن سب کی آنکھیں اشکبار تھیں۔ تذکرۃ الاولیاء اور بعض دوسری کتب میں ہے کہ حلاج کے جسم بریدہ کے ہر عضو سے آواز انا الحق آتی تھی اور ان کے خون کا ہر قطرہ "اللہ" اور انا الحق کی شکل اختیار کر لیتا تھا۔

آپ کے اس طرح جان دینے کے واقعہ میں سب سے اہم بات جو اکثر تذکروں نے نقل کی ہے وہ آپ کی ثابت قدمی، بے خوفی اور سکون قلب ہے۔ آپ پر اضطرار اور بے چینی کی کوئی کیفیت طاری نہیں ہوئی۔ آپ نے دوستوں سے زیادہ دشمنوں کو بھی دعائیں دی ہیں۔ یا اللہ! یہ لوگ معذور ہیں۔ حقیقت کو نہیں پہچانتے ہیں۔ اس لیے ان سے درگزر فرما۔ یا اللہ! یہ جو کچھ کر رہے ہیں شریعت کے ظاہری احکام کے مطابق کر رہے ہیں اس لیے ان پر اپنا فضل کر۔

حلاج کی وفات کے بعد آپ کے معتقدوں اور بہی خواہوں کا بھی یہی انجام ہوا۔ ان سب کو چُن چُن کر ختم کر دیا گیا۔

## عام اخلاق و عادات

حلاج ایک باغیرت اور جرأت مند انسان تھے۔ ان کے پہلو میں ایک دردمند دل تھا۔ انہوں نے ایک بے باک طبیعت پائی تھی۔ جو بات دل میں آتی اسے چھپاتے

نہیں تھے بلکہ برملا سب کے سامنے کہہ دیتے تھے۔ رو رعایت اور رواداری کے قائل نہیں تھے اور مسلک میں لچک بھی نہیں رکھتے تھے۔ حکام اور سلاطین کے سامنے ڈٹ جاتے تھے مگر مخلص اور بے لوث تھے۔

حلاج مسلک کے لحاظ سے سُنی تھے، روزے نماز کے سختی سے پابند تھے انہوں نے اپنی زندگی میں تین بار فریضہ حج ادا کیا۔ ذکر و اشغال اور مناجاۃ بکثرت کرتے تھے۔ ان کا مسلک صلح کل تھا۔ وہ دوست دشمن کسی کی بھی حوصلہ شکنی نہیں کرتے تھے یہاں تک کہ اُن کٹر دشمنوں کے حق میں بھی وہ ہمیشہ دعا کرتے تھے جو ان کی المناک موت کا سبب بنے۔

وہ سیر و سیاحت کے زبردست دلدادہ تھے چنانچہ انہوں نے متعدد ممالک کی سیر کی جن میں برصغیر پاک و ہند بھی شامل ہے۔ اسی سیر و سیاحت کی بدولت انہیں مختلف قوموں کے عقائد و نظریات کے مطالعہ کا موقع ملا اور ان میں ایک سماجی انقلاب لانے کا جذبہ بیدار ہوا۔ وہ ایک مصلح کی حیثیت سے یہ چاہتے تھے کہ عوام میں خودی اور عزتِ نفس کا احساس اور شعور اجاگر ہو جائے تاکہ وہ اپنی انفرادیّت اور شخصیّت کو برقرار رکھ سکیں اور اپنے حقوق کے حصول کے لیے جدوجہد کر سکیں۔ حقیقت یہ ہے کہ حلاج ایک ایسے ایرانی عالم، صوفی، متکلم اور سیاح تھے جنہوں نے عرب و عجم کو ایک حیات نَو بخشی ہے۔

## تصانیف

حلاج کی تمام تصانیف عربی میں ہیں جن کی تعداد بقول ابن ندیم ۴۶ ہے۔ ان کے اشعار کا ایک دیوان بھی ہے وہ بھی عربی زبان میں ہے۔ فارسی زبان کا جو دیوان ان سے منسوب کیا جاتا ہے وہ درست نہیں ہے۔ وہ رضا قلی ہدایت کی تحقیق کے مطابق صوفی حسین بن حسین خوارزمی (متوفی ۸۴۵ھ) کا مجموعہ کلام ہے۔

آپ کی تصانیف میں سے اکثر و بیشتر کا موضوع تصوّف و الٰہیات اور علم کلام و فلسفہ ہے۔ البتہ بعض تصانیف سے وقت کی سیاست اور سلاطین و امراء کے احوال پر بھی روشنی پڑتی ہے۔ ان کی تصانیف کی یہ فہرست جو بقید و ترتیب حروف تہجی درج

ذیل کی جا رہی ہے، "سویرا" لاہور خاص شمارہ (مئی ۶۶ء) سے اخذ کی گئی ہے۔ یہ بات ملحوظ رہنی چاہیئے کہ قدیم زمانے میں کتاب کو رسالہ کہتے تھے۔ ان کتابوں کا مطلب وہ چھوٹے بڑے رسائل ہیں جو وقتاً فوقتاً حلاج نے لکھے ہیں۔ ان میں سے کئی رسالے ایسے بھی ہیں جو قید و بند کے ایام میں لکھے گئے ہیں۔ ان ہی میں طاسین الازل والالتباس بھی ہے جو ابن عطا کو ۳۰۹ھ میں ملی ہے۔

## فہرست تصانیف

(۱) کتاب الابد والمأبود (۲) کتاب الاحرف المحدثہ والازلیہ والاسماء الکلیۃ (۳) کتاب الاصول والفروع (۴) کتاب الامثال والابواب (۵) کتاب تفسیر قل ھواللہ احد (۶) کتاب التوحید (۷) کتاب حمل النور والحیواۃ والارواح۔ (۸) کتاب خزائن الخیرات (۹) کتاب خلق خلائق القرآن والاعتبار (۱۰) کتاب خلق الانسان والبیان (۱۱) کتاب الدرۃ الی نصر القشوری (۱۲) کتاب الذاریات ذرواً (۱۳) کتاب سر العالم والمبعوث (۱۴) کتاب السمری وجوابہ (۱۵) کتاب السیاسیہ الی الحسین بن حمدان (۱۶) کتاب السیاسۃ والخلفاء والامراء (۱۷) کتاب شخص الظلمات (۱۸) کتاب الصدق والاخلاص (۱۹) کتاب الصلوٰۃ والصلوات (۲۰) کتاب الصیھون (۲۱) کتاب طاسین الازل والجواھر الاکبر والشجرۃ الزیتونیۃ النوریہ (۲۲) کتاب ظل الممدود والماء المسکوب والحیواۃ الباقیۃ (۲۳) کتاب العدل والتوحید (۲۴) کتاب علم البقاء والفناء (۲۵) کتاب الغریب الفصیح (۲۶) کتاب فی ان الذی فرض علیک القرآن لرادک الیٰ معاد (۲۷) کتاب قرآن قرآن والفرقان (۲۸) کتاب القیامۃ والقیامات (۲۹) کتاب الکبر والعظمۃ (۳۰) کتاب کبریت الاحمر (۳۱) کتاب کید الشیطان وامر السلطان (۳۲) کتاب کیف کان وکیف یکون (۳۳) کتاب کیفیۃ بالمجاز (۳۴) کتاب الکیفیۃ والحقیقہ (۳۵) کتاب لاکیف (۳۶) کتاب المتجلیات (۳۷) کتاب مدح النبی والمثل الاعلیٰ (۳۸) کتاب مواجید العارفین۔

(۳۹) کتاب والنجم اذا ھوٰی (۴۰) کتاب نور النور (۴۱) کتاب الوجود الاول (۴۲) کتاب الوجود الثانی (۴۳) کتاب ھو ھو (۴۴) کتاب الھیاکل والعالم والعالِم (۴۵) کتاب الیقظہ و بدو الخلق (۴۶) کتاب الیقین۔

ان میں ۵، ۱۲، ۲۲، ۲۶، ۲۸، اور ۳۹ نمبر پر کتابوں کے نام قرآن شریف کی آیات سے لیے گئے ہیں۔

## حلاج کی عالمانہ حیثیت اور ادبی مقام

حلّاج کی شہرت ایک عظیم صوفی اور شہید عشق کی حیثیت سے ہوئی۔ اس کے عہد میں جن علوم و فنون کا دور دورہ تھا۔ ان میں علم حدیث، فقہ، تفسیر، ادبیات، تاریخ، تصوف اور علم کلام و فلسفہ کو ہم پیش کر سکتے ہیں۔ تفسیر و حدیث اور فقہ میں حلاج کا مرتبہ بلند نہیں تھا۔ مگر ادبیات، تصوف اور علم کلام اور فلسفہ میں بڑی عمیق نظر رکھتا تھا۔ ان علوم کو اس نے کن حضرات سے حاصل کیا، اس سلسلہ میں ہمیں سہل تستری، عمرو بن عثمان مکی کے نام ملتے ہیں مگر یہ سب حضرات تصوف کے میدان کے مرد ہیں۔ ادبیات اور کلام و فلسفہ میں چنداں شہرت نہیں رکھتے ہیں۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ حلاج نے اپنے ذاتی مطالعہ سے علوم متداولہ میں دسترس بہم پہنچائی تھی۔

ابن ندیم کا یہ قول کہ وہ تمام علوم میں بالکل کورا تھا درست نہیں ہے۔ عربی زبان اور ادب کے ساتھ اس کو گہرا لگاؤ تھا۔ خاص طور پر قرآن شریف کے ساتھ گہرا لگاؤ رکھتا تھا جس کو اس نے بچپن ہی میں حفظ کر لیا تھا چنانچہ قرآن شریف کے حوالے اکثر اس کی تحریرات میں ملتے ہیں۔ وہ اگرچہ ایک مفسر اور محدث نہیں تھا مگر بلند پایہ ادیب ضرور تھا اور شاعری میں فاضلانہ کمال رکھتا تھا۔

## طواسین کا اسلوبِ تحریر

اس زمانہ کی طرز نگارش عام طور پر اسلوب قرآنی سے بہت متاثر تھی اور وہی ادیب

باکمال خیال کیا جاتا تھا جو اپنی تحریرات میں اس سلوب کا رنگ اتار سکے۔ طواسین میں ہمیں اس تقلید و تتبع کی نمایاں مثال ملتی ہے۔ قرآن مجید کے فقرے، اس کے الفاظ اور قرآنی تراکیب ہم جا بجا دیکھتے ہیں۔ علاوہ ازیں اس کتاب کی نثر سادہ نہیں ہے بلکہ پرتکلف ہے اس میں وزن، قافیہ اور سجع سب کچھ موجود ہے۔ صنائع لفظی و معنوی بھی قدم قدم پر موجود ہیں۔ یہی وہ اسلوب ہے جو اپنے زمانے میں بڑے بڑے ادیبوں نے اپنایا ہوا تھا۔ بدیع الزمان ہمدانی، حریری، عبداللہ شیرازی، وصاف اور ابوالفضل بن مبارک جیسی باکمال ہستیاں اسی طرز نگارش کی وجہ سے شہرتِ دوام کا درجہ رکھتی ہیں۔ ان حضرات کے قلم کی شوکت بادشاہوں کے دبدبے سے کم نہیں تھی۔ طواسین کا اسلوب بھی یہی نگارش ہے ہمیں حلاج کی تحریر میں رعب، شان و شکوہ اور فن کاری پورے اہتمام و انتظام سے ملتی ہے۔ معلوم ہوتا ہے اس باکمال ادیب نے بڑی محنت سے عبارت بافی کی ہے کہ اگر کہیں ایک لفظ بھی اپنی جگہ سے ہٹا دیا جائے تو عبارت کا سارا تانا بانا بکھر کر رہ جاتا ہے۔ فقروں کی بندش، تراکیب کی چستی اور تحریر کی سج دھج طواسین کے نمایاں اوصاف ہیں۔ مثلاً

وَ اَنکَرَ حالی، حین لم یرانی، و بالزندقۃ سمّانی۔ و بالسُّوءِ رَمانی

یہ بات کہ علم و کمال اور اسم و رسم ذات باری تعالیٰ کے لیے حجابات ہیں اس طرح بیان کی ہے: "سبحان من حجبھم بالاسم والرسم والوسم۔ حجبھم بالقال و الحال والکمال والجمال۔

حلاج کی تحریر میں ایک جوش، ولولہ اور روانی پائی جاتی ہے جو اس کے باکمال ادیب ہونے پر شاہد عادل ہے مگر بعض حضرات نے اس طرز تحریر پر نکتہ چینی کرتے ہوئے اس کو لفاظی اور لغت بازی سے تعبیر کیا ہے۔ مگر یہ اعتراض درست نہیں ہے محض لفاظی اور لغت بازی طبیعتوں پر جادو کا اثر نہیں کر سکتی کیونکہ اس کے پس پردہ زبردست صناعی اور کاریگری کارفرما ہوتی ہے۔ اسی لیے پڑھنے والوں کے دل و دماغ اس سے متاثر ہوتے ہیں۔ لہٰذا یہ ادیب کا ایک ہنر ہے ورنہ لفظوں کے ڈھیر کون جمع نہیں کر

سکتا۔ رہا یہ کہ طواسین کے بعض مقامات پیچیدہ اور مُغلق ہیں سو اس کی وجوہ یہ ہیں کہ حلاج کا موضوعِ تصوف تمام موضوعات میں ادق ہے۔ اور ہر موضوع اپنے اندر اصطلاحات کا ایک فرہنگ رکھتا ہے۔ اس میں طب، جغرافیہ، ہیئت، فلسفہ، فقہ، تفسیر اور حدیث وغیرہ سب شامل ہیں۔ تصوف کا موضوع چونکہ الٰہیات اور ماورا طبیعات کے مسائل ہیں۔ اس لیے اس کے الفاظ اور اصطلاحات بھی بڑی غامض اور دقیق ہیں اور ایک اندازے کے مطابق تمام علوم کے مقابلہ میں اس کی اصطلاحات سب سے زیادہ ہیں۔ اس لیے اصطلاحات کی کثرت اور مضمون کی دقت اس کو مشکل بنا دیتی ہے دوسری وجہ یہ ہے کہ وہ عبارت جس کو آج ہم طویل، دقیق اور پیچیدہ کہتے ہیں اور درخور اعتنا نہیں سمجھتے کیا حلاج کے دور میں بھی ایسا ہی تھا۔ ظاہر ہے کہ ایسا نہیں تھا۔ اس زمانے میں یہ بہت بڑا ہنر تھا جو آدمی ادب و لغت پر حاوی نہ ہو اور طرز تحریر کے مختلف طرق و سُبل سے کما حقہٗ واقف نہ ہو اس کو عالم نہیں گردانتے تھے۔ ایک تیسری وجہ یہ بھی بن سکتی ہے کہ طواسین کو لکھے ہوئے گیارہ صدیاں بیت چکی ہیں۔ ان گیارہ صدیوں میں اس کے متن پر کیا گزری یہ بھی ایک طویل داستان ہے۔ چنانچہ بعض الفاظ پڑھے نہیں گئے۔ بعض کے سامنے سوالیہ؟ نشان ہے بعض کچھ کے کچھ ہو گئے اور بعض جگہ نسخوں اور مسودوں کا اختلاف صحیح مفہوم متعین کرنے میں زبردست رکاوٹ ہے۔

ان ساری باتوں کے باوجود اگر کسی کتاب میں، چاہے وہ طواسین ہو یا کوئی اور، کچھ مقامات پیچیدہ بھی پائے جائیں تب بھی کسی ادیب یا شاعر کی پوری کوشش کو نظر انداز کرنا سراسر ناانصافی ہے

طواسین میں بلا شبہ بعض مقامات عقدہ لا ینحل کا درجہ رکھتے ہیں اور جب تک طواسین قائم ہے۔ یہ بدستور باقی رہیں گے مگر پھر بھی کتاب بہت سے محاسن کو اپنے دامن میں لیے ہوئے ہے۔

## طواسین اور دعویٰ انا الحق

اس جگہ ہم صرف طواسین کے متن کو سامنے رکھ کر حلاج کے دعویٰ "انا الحق" پر گفتگو کر رہے ہیں اور چونکہ دوسری تصانیف ہمارے زیر مطالعہ نہیں ہیں۔ اس لیے ہم ان کے بارے میں کچھ نہیں کہہ سکتے۔ طواسین میں صرف دو مقامات ایسے ہیں جہاں انا الحق کا مفہوم ملتا ہے لیکن جس طرح عام تاثر پایا جاتا ہے وہ بات صحیح نہیں ہے۔

پہلی مرتبہ تیسرے باب صفا کی دفعہ ۶ اور ۷ میں ہے۔ "کوہِ طور پر درخت کی جانب سے جو آواز (موسیٰ علیہ السلام نے) سُنی وہ درخت سے نہیں بلکہ حق تعالیٰ سے سُنی۔ میری مثال بھی اسی درخت کی طرح ہے۔ یہ کلام بھی اسی کا ہے" (میرا نہیں ہے) یعنی جو کچھ مَیں کہتا ہوں وہ میری طرف سے نہیں ہوتا بلکہ اسی کی طرف سے ہوتا ہے۔ کیا اس سے خدائی کا دعویٰ ثابت ہوتا ہے؟ اس سے تو یہ بات ثابت ہوتی ہے کہ حلاج کی مثال ایک درخت سے زیادہ نہیں ہے۔ اس کا تمام خدائی صفات سے متصف ہونا کہاں پایا جاتا ہے۔ اس کو ہم زیادہ سے زیادہ ایک وجدانی اور غلبہ حال کی کیفیت سے تعبیر کر سکتے ہیں جب درخت خدا نہیں بن سکا تو حلاج کیسے بن سکتا ہے بلا شبہ اس کی تجلی کا مرکز دونوں ٹھہر سکتے ہیں۔ حلاج کہتا ہے کہ میرے بول کو اسی کی طرف منسوب کرو جس طرح درخت کی آواز کو منسوب کیا تھا۔ ان الفاظ کو کسی طرح دعویٰ خدائی سے تعبیر نہیں کیا جا سکتا۔ خواجہ عزیز الحسن مجذوب مرید و خلیفہ حضرت مولانا اشرف علی تھانوی رحمۃ اللہ علیہ کا شعر ہے ؎

یہ نغمہ دلکشا مرا بے ساز نہیں ہے
وہ بول رہے ہیں مری آواز نہیں ہے

نظیری نیشاپوری کہتا ہے ؎

تو مپندار کہ ایں قصہ ز خود می گویم
گوش نزدیک لبم آر، کہ آوازے ہست

یہ خیال مت کر یہ داستان میں از خود بیان کر رہا ہوں۔ میرے ہونٹوں سے کان لگا کہ اس پردے میں کسی اور کی آواز ہے۔ دوسری جگہ چھٹے باب یعنی طاسین الازل والالتباس کی ۲۰ لغایت ۲۵ دفعات میں 'انا الحق' کا تذکرہ ملتا ہے۔ ان دفعات میں حلاج نے اپنے اور ابلیس و فرعون کے درمیان ہونے والے مناظرے کو قلم بند کیا ہے یہ مناظرہ فتوت یعنی جوانمردی اور ثابت قدمی کے بارے میں ہے۔ ابلیس کہتا ہے کہ "اگر میں آدم کو سجدہ کر دیتا تو لفظ فتوت کا اطلاق ہرگز مجھ پر نہ ہوتا"۔ فرعون کہتا ہے کہ "اگر میں اس کے رسول پر ایمان لے آتا تو میں فتوت کے درجے سے گر پڑتا" اس پر حلاج کہتا ہے، کہ "اگر میں اپنے دعوے اور قول سے باز آجاؤں تو میں مقام فتوت سے دور جا پڑوں گا" ابلیس نے اس لیے انا خیر منہ کہا کہ وہ مقام لا غیر سے باہر نہیں آسکا۔ فرعون نے اس وقت ما علمت لکم من الٰہ غیری (اپنے علاوہ میں تمہارا کوئی معبود نہیں جانتا ہوں) کہا جب اس نے دیکھا کہ اس کی قوم میں کوئی بھی حق و باطل میں تمیز کرنے والا شخص باقی نہیں ہے۔ اس پر حلاج کہتا ہے کہ "میں نے کہا کہ اگر تم اس کو نہیں پہچانتے ہو تو اس کے اثر اور نشان ہی کو پہچان لو اور وہ اثر اور نشان میں ہوں۔ اور میں حق ہوں (انا الحق) اس لیے کہ میں ہمیشہ فی الواقع (در حقیقت) حق کے ساتھ رہا ہوں"۔

اس بیان میں بھی دو باتیں غور طلب ہیں۔ ایک حلاج نے اپنے آپ کو حق کا اثر یعنی پرتو، عکس اور مظہر کہا ہے۔ دوسری بات یہ کہی ہے کہ میں ہمیشہ فی الواقع (در حقیقت) حق کے ساتھ رہا ہوں۔ ان دونوں باتوں سے بھی خدائی کا دعویٰ ثابت نہیں ہوتا۔ کیونکہ حق کا پرتو ہونا خدا ہونا نہیں ہے۔ اسی طرح حق کے ساتھ ہونا بھی خدائی کے دعویٰ میں شامل نہیں ہے۔ اس میں ایک نکتہ یہ بھی ہے کہ حق تک رسائی مشکل بلکہ محال ہے تم صرف اس کے پرتو، اثر، تجلی اور عکس کا ہی مشاہدہ کر سکتے ہو چونکہ اس کو حق سے نسبت و

وابستگی حاصل ہے۔ اس لیے اس تجلی اور اثر کو بھی حق ہی سمجھو۔ اس کے پر تو اور اثر ہونے کی نسبت سے حلاج نے اپنے آپ کو حق کہا ہے۔ کیا مذکورہ بالا عبارت سے یہ مطلب کسی طرح نکالا جا سکتا ہے کہ حلاج نے اپنے آپ کو خدا کہا ہے۔ ہمارے خیال میں ہرگز یہ مطلب نہیں نکلتا۔ مولانا اصغر گونڈی ؎

بس اتنے پر ہوا ہنگامہ دار و رسن برپا
کہ لے آغوش میں کیوں آئنہ مہر درخشاں کو

اگر آئنہ مہر درخشاں کو آغوش میں لے بھی لے تب بھی آئنہ اپنی جگہ آئنہ ہی رہے گا اور مہر درخشاں کی حیثیت مہر درخشاں ہی کی رہے گی۔ یہی معاملہ بالکل اوپر کی عبارت میں ہے۔

جہاں تک طواسین کا تعلق ہے اس میں صرف دو مقام ہیں۔ باقی کسی جگہ ایسا مضمون نہیں ہے چونکہ حلاج کی اور بھی تصنیفات ہیں۔ ممکن ہے کسی جگہ کوئی قابل اعتراض بات پائی جاتی ہو مگر ہمیں ان سے سر دست کوئی تعلق نہیں ہے کیونکہ وہ ہمارے زیر مطالعہ نہیں ہیں۔

## حلاج کے عقائد و نظریات

حلاج مذہباً سُنّی تھے۔ ان کے زمانے میں فقہ حنبلی و شافعی کو زیادہ رواج تھا۔ یہ معلوم نہیں ہو سکا کہ ائمہ اربعہ میں سے وہ کس مسلک کی طرف زیادہ رجحان رکھتے تھے البتہ ایسی شہادتیں ملتی ہیں کہ جب وہ دربار خلافت کے معتوب تھے تو حنابلہ نے ان کی طرفداری کی تھی۔ ابن ندیم کا یہ کہنا قرین قیاس نہیں لگتا کہ وہ اگرچہ بظاہر سُنّی تھے لیکن در پردہ شیعہ تھے ابن الفرات اور شلمغانی جو شیعہ تھے وہی حلاج کے قتل و صلب کے اصلی ذمہ دار ہیں۔ خلیفہ وقت اور اس کی والدہ آخری وقت تک یہ کوشش کرتے رہے کہ حلاج کو گزند نہ پہنچے مگر دربار کے بااثر غالیوں نے ایسا جال پھیلایا کہ حلاج بچ نہ سکے۔

بعض حضرات نے حلاج کو حلول اور تناسخ کے عقیدہ کا حامل گردانا ہے لیکن یہ بھی درست نہیں ہے کیونکہ ان کی تحریرات میں بکثرت یہ بات ملتی ہے کہ حق تعالیٰ ذات

وصفات میں منزہ ہے۔ اس تک کسی چیز کی رسائی نہیں ہے ورنہ کوئی چیز اس کی مانند ہے طواسین کے دو باب یعنی طاسین التنزیہ اور بستان المعرفہ اس پر شاہد ہیں۔ البتہ وہ وحدت الوجود کے ضرور قائل تھے۔ وحدت الوجود کا مسئلہ، حلول اور تناسخ کے عقیدے سے بالکل جدا ہے۔ اس لیے حلاج کی تحریرات کا مطالعہ اسی نظریہ "ہمہ اوست" کے پیش نظر کرنا چاہیئے۔

وحدت الوجود کا مسئلہ وحدت ادیان کی جانب لے جاتا ہے۔ حلاج کی تصنیفات میں اس طرف جابجا اشارات ملتے ہیں مگر یہاں یہ حقیقت پیشِ نظر رکھنی چاہیئے کہ وہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو تمام شریعتوں کا منسوخ کرنے والا، ساری دنیا کا رہنما اور تمام داناؤں اور پیشواؤں کا مخدوم و مطاع تسلیم کرتے ہیں۔ وحدت کی یہی صورت ہے جو ان کے نزدیک قابلِ قبول ہو سکتی ہے۔

## قصۂ دار و رسن

طواسین کے اقتباسات سے جو ہم نے اوپر پیش کیے ہیں۔ 'انا الحق' کے دعوے کی حقیقت کھل جاتی ہے۔ اگر حلاج کی تحریرات میں اس سے زیادہ کچھ نہیں ملتا تو پھر بلا شبہ وہ تاریخ کی ایک مظلوم ہستی ہے۔ ان کو اس بیدردی اور سفاکی سے قتل کرنا یقیناً ایک بڑی ناانصافی ہے۔ حلاج کے اس نعرہ انا الحق کی حقیقت بزرگان تصوف کے ان نعروں کے سامنے کیا رہ جاتی ہے۔ حضرت بایزید بسطامی کی شطحیات مشہور ہیں جو تقریباً تمام تذکروں نے نقل کی ہیں۔ آپ فرماتے ہیں، عرش میں ہوں۔ کرسی میں ہوں، لوح میں ہوں، قلم میں ہوں، جبریل، میکائیل اور اسرافیل میں ہی ہوں پھر آپ نے فرمایا جو شخص حق تعالیٰ میں محو ہو جاتا ہے وہ حق بن جاتا ہے۔ کیا حلاج نے اس سے زیادہ کچھ کہا ہے؟ اور ملاحظہ فرمائیے۔ حضرت ابوسعید ابوالخیر رحمۃ اللہ علیہ کا شمار سرکردہ صوفیا میں ہوتا ہے، آپ فرماتے ہیں لیس فی جُبّتی سوی اللہ" یعنی یہ جبہ جو میں نے پہنا ہوا ہے اس میں بھی اللہ کے سوا دوسرا کوئی نہیں ہے۔ کیا اس میں 'انا اللہ' کا دعویٰ

نہیں پوشیدہ ہے ؟ اسی طرح ابوبکر شبلیؒ فرماتے ہیں کہ اگر دوزخ باوجود اس قدر آگ رکھنے کے میرے بدن کا ایک بال بھی جلا دے تو میرے مشرک ہونے میں کوئی شک نہیں۔ کیا یہ شرعاً قابل گرفت نہیں۔ پھر کیا وجہ ہے کہ حلاج کے ساتھ قتل و صلب کا وہ بہیمانہ سلوک روا رکھا گیا جس کے پڑھنے سے رونگٹے لرز اٹھتے ہیں۔ اگر تصوف میں شطحیات قابل مواخذہ نہیں ہیں اور یقیناً قابل مواخذہ نہیں ہیں تو حلاج کو اس فہرست سے کیوں نکال دیا گیا۔؟

اس کی واضح وجہ یہ ہے کہ حکومت وقت سے حلاج کی زندگی بھر ان بن رہی ہے۔ اور وہ شروع ہی سے دربار خلافت کا معتوب رہا ہے۔

ابن ندیم نے اگرچہ چند جملے لکھے ہیں لیکن ان ہی کے پڑھنے سے حقیقت کھل کر سامنے آجاتی ہے۔ اس کے یہ الفاظ قابلِ غور ہیں۔

"وہ (حلاج) سلاطین و امرا کے مقابلے میں ڈٹ جاتا تھا۔ بڑا جسور و جری تھا۔ بڑی بڑی سازشوں کا مرتکب ہوا۔ وہ حکومتوں میں انقلاب برپا کرنے کا خواہش مند رہتا تھا۔"

یہ الفاظ بتا رہے ہیں کہ حلاج کے خیالات کیا تھے اور وہ اپنے زمانے میں کیا کرنا چاہتا تھا۔

لوئی ماسینیوں نے تحقیق کی ہے کہ حلاج نے ازدواجی زندگی کے بعد بصرہ کے ایک محلہ تسیم میں سکونت اختیار کرلی تھی۔ یہ محلہ بنی مجاشع کا گڑھ تھا جو سیاسی اعتبار سے زیدیہ زنج کی شورش سے تعلق رکھتے تھے۔ حلاج کے ان سے گہرے روابط تھے۔ یہ لوگ حکومت میں انقلاب لانا چاہتے تھے۔ حلاج کی پہلی گرفتاری ان ہی اسباب کے ماتحت عمل میں آئی تھی۔ حلاج کی نوجوانی کا یہ زمانہ تھا (۲۰ سے ۲۵ سال تک کی عمر) اس کے بعد سے تادمِ مرگ (۶۵ سال کی عمر تک) وہ ہر قسم کی تکالیف و آلام برداشت کرتا رہا۔

مذکورہ بالا بیانات کے پیشِ نظر کیا کوئی حکومت شخصی ہو یا غیر شخصی کسی ایسے آدمی کو برداشت کرسکتی ہے جو اس کے وجود کے لیے خطرہ ہو، جو انقلاب کا داعی ہو اور عوام الناس کو اس کے خلاف ابھارتا ہو۔ ہمارے نزدیک حلاج کے قتل و صلب کی اصل وجہ یہی ہے۔

حامد نے جو خلیفہ مقتدر باللہ کا وزیر اعظم تھا یہ مشورہ دیا تھا کہ حضور حلاج کو قتل کرا دیجئے کیونکہ اس کا وجود سلطنت کے لیے خطرہ ہے۔ مقتدر باللہ کے عہد حکومت میں خلافت عباسی کی کشتی ہچکولے کھا رہی تھی۔ مرکز مضمحل تھا۔ خلیفہ بے بس تھا۔ خزانہ کم و بیش خالی تھا۔ عوام میں یکجہتی نہیں تھی۔ دربار سازشوں کا شکار تھا ان حالات میں ممکن ہے کہ بعض پارٹیاں یا بعض انقلابی شخصیتیں تغیر و تبدل چاہتی ہوں۔ ایسے حضرات جن کے مفاد پر زد پڑتی ہو وہ کیوں انقلاب کو پسند کرتے۔ یہی لوگ تھے جو دربار خلافت پر چھائے ہوئے تھے اور ان ہی لوگوں نے حلاج کو راستہ سے ہٹا کر اطمینان کا سانس لیا تھا۔ ایک بات اور بھی یہاں محل غور ہے اور وہ یہ کہ اگر حلاج واقعتاً شرعی مجرم تھا تو اس پر حد شرع اسی طرح جاری کرنی چاہیئے تھی۔ جس طرح اسے مقتول و مصلوب کیا گیا۔ اس ظالمانہ اور سفاکانہ طرز عمل میں ذاتی انتقام کا شدید جذبہ کار فرما ہے۔ پھر حلاج کو تو اس لیے سزا ملی کہ اس نے خدا ہونے کا دعویٰ کیا تھا مگر اس کی جماعت اور تحریک کے آدمیوں کو چن چن کر قتل کیا گیا آخر کیوں؟ ان کا جرم کیا تھا؟ کیا وہ سب خدا ہونے کا دعویٰ کرتے تھے۔ ظاہر ہے کہ ایسا نہیں ہے۔ وہ حکومت وقت کے مخالف یا باغی تھے۔ ہو سکتا ہے کہ حلاج کا بھی یہی قصور ہو مگر انا الحق کے دعوے کو آڑ بنا لیا ہو۔

اب ضرورت اس امر کی ہے کہ قصۂ دار و رسن کو روایتی دعویٰ انا الحق کے دائرے سے نکل کر تاریخی اور اس وقت کے سیاسی پس منظر میں پڑھنا اور پرکھنا چاہیئے اور کھوج لگانا چاہیئے کہ اس وقت کے سیاسی حالات کیا تھے۔ کون کون سی جماعتیں آپس میں رقیب تھیں۔ وہ کون سی شخصیتیں تھیں جو عوام میں شعور پیدا کر کے انقلاب لانا چاہتی تھیں کیا انقلاب کے لیے حالات سازگار تھے۔ حلاج کی تحریک کے ناکامی کے اسباب کیا تھے۔ حلاج کی خود تحریک کیا تھی۔ اس کا کیا نصب العین اور پروگرام تھا۔ ان سوالات کا جواب اہل تحقیق کے ذمہ ہے۔

# کتاب الطواسین پر ایک سرسری نظر

اس کتاب کا محوری نقطہ نظر نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی ذاتِ گرامی، آپ کی معراج کا واقعہ اور حقیقت نورِ محمدیہ ہے۔ اس کے حسب ذیل گیارہ باب ہیں جن کو حلاج نے طواسین (یعنی اسرار و رموز) کے نام سے موسوم کیا ہے۔

نمبر۱ طاسین السراج ہے۔ اس میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے قول مبارک اول ماخلق اللہ نوری کو پیشِ نظر رکھتے ہوئے یہ ثابت کیا ہے کہ نورِ محمدی ازلی ہے۔ قرآن شریف میں ہے کہ ہم نے آپ کو سراج منیر بنا کر بھیجا ہے (۳۳ : ۴۶) اس طاسین کے مطالعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ حلاج کو آپؐ سے بے پناہ محبت ہے، وہ فرطِ شوق میں عقیدت کے پھول دربارِ رسالت میں نچھاور کرتا ہے۔ آپ نورِ مجسم اور نور کامل ہیں۔ آپ کے نور کے سامنے تمام روشنیاں ماند ہیں۔ آپ اس کائنات کے لیے ایک ایسا جگمگاتا چراغ ہیں جس کے پرتو سے ذرہ ذرہ چمک اٹھتا ہے۔ آپ کی ذات تمام صفات حسنہ کی جامع ہے آپ کا وجود عدم سے پہلے اور آپ کا اسم قلم سے پہلے ہے۔ آپ اپنی ذات میں یکتا اور اپنے اوصاف میں منفرد ہیں۔ آپؐ کی لائی ہوئی کتاب اور آپ کا دائمی پیغام تمام دانائیوں اور حکمتوں کا سرچشمہ ہے۔ اس طاسین کی ۱۷ دفعات ہیں جن میں حلاج نے آپؐ کو خراج عقیدت پیش کیا ہے۔

دوسرا باب طاسین الفہم کے عنوان سے قائم کیا ہے جس کی ۸ دفعات ہیں یہ بات ذہن نشین کرانے کی کوشش کی ہے کہ حقائق کا ادراک کرنا مخلوق کے بس کی بات نہیں۔ پروانہ شمع کی ذات میں گم ہو جاتا ہے اور اپنی ہستی کو فنا کر دیتا ہے۔ اس پر کیا گزرتی ہے؟

اس کا کوئی اندازہ نہیں لگا سکتا۔ پس شمع حق کے جاں نثاروں کی کیفیت کا صحیح اندازہ کیسے لگایا جا سکتا ہے۔ مشاہدہ تجلی ذات کے اس اعلیٰ مقام پر سوائے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے اور کوئی شخص فائز نہیں ہو سکا۔

تیسرا باب **طاسین الصفا** کے نام سے موسوم ہے اور ۱۲ دفعات پر مشتمل ہے۔ اس میں حضرت موسیٰ علیہ السلام کی مثال سامنے رکھ کر ایک عارف کو یہ تلقین کی ہے کہ جس طرح انہوں نے چالیس دن کا ایک چلّہ کیا ہے اور پھر خدا سے ہمکلام ہوئے ہیں۔ اسی طرح ایک سالک کو بھی چالیس مقامات سے گزرنا پڑتا ہے پھر اس کا دل ذاتِ باری تعالیٰ کی تجلیوں کا جلوہ گاہ ہو سکتا ہے۔ اس مقام کی بلندیوں پر بھی آنحضور سرورِ کائنات صلی اللہ علیہ وسلم سے زیادہ اور کوئی فائز نہیں ہوا۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کو یہ مقام ملا مگر وہ یہاں بھی صاحبِ خبر ہیں جبکہ آپ ان کے مقابلہ میں صاحب نظر ہیں اور نظر کا درجہ خبر سے ارفع ہے۔

موسیٰ علیہ السلام نے جو کچھ سُنا وہ درخت سے نہیں بلکہ حق تعالیٰ سے سنا۔ اس لیے حلاج کہتے ہیں کہ میری مثال بھی ایسی ہے جو کچھ میں کہتا ہوں وہ اسی کی طرف سے ہوتا ہے بلکہ تعجب کی بات ہے کہ درخت سے "انا اللہ" کی آواز آئے تو کوئی حرج نہیں اور مجھ سے "انا الحق" کی صدا بلند ہو جائے تو انکار اور مواخذہ۔ آخر اس کی کیا وجہ ہے؟ محمود شبستری رحمۃ اللہ علیہ نے کیا خوب کہا ہے ؎

روا باشد انا الحق از درختی
چرا نبود روا از نیک بختی

چوتھا باب **طاسین الدائرہ** جو گیارہ دفعات پر پھیلا ہوا ہے، اس حقیقت پر روشنی ڈالتا ہے کہ علم و معرفت کے اعتبار سے ایک درجہ ظاہری معلومات کا ہے۔ اس درجہ کا آدمی حقیقت الحقیقت تک کبھی نہیں پہنچ سکتا۔ اس درجہ سے بلند تر دائرہ علم کا آدمی وہاں پہنچ تو سکتا ہے مگر اس مقام پر متمکن نہیں ہو سکتا اور وہیں سے اس کی رجعت اور بازگشت شروع ہو جاتی ہے۔ ان دونوں سے اوپر تیسرا دائرہ کمال عرفان کا ہے۔ وہاں عارف حقیقت الحقیقت کی گہرائیوں میں گم ہو جاتا ہے یہی وہ مقام ہے جہاں ظاہر و باطن اور اشکال و

الوان کا امتیاز مٹ جاتا ہے۔ اس درجۂ کمال پر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم بدرجۂ اتم فائز ہوئے ہیں۔ اور آپ کے ماننے والوں کو اس مقام کی اطلاع دی گئی ہے۔

پانچواں باب **طاسین النقطہ** کا ہے جو ۲۹ دفعات پر مشتمل ہے۔ گذشتہ باب کی تشریح و تفسیر کرتا ہے اور اس امر پر روشنی ڈالتا ہے کہ ہر دائرے کے لیے نقطہ ایک اصل ہے جس کے بغیر کسی دائرے کا تصور نہیں کیا جا سکتا اور یہ نقطہ نہ گھٹتا ہے نہ بڑھتا ہے اور نہ فنا ہو سکتا ہے لہٰذا دائرے قائم رہیں گے۔

پہلے یعنی مادی علوم کے دائرے کا انسان اہلِ حال کا انکار کر دے گا۔ دائرہ ثانی کا آدمی اس کو عالم ربانی کہے گا۔ دائرہ ثالث کا آدمی اس کو بامراد تصور کرے گا مگر جب دائرۃ الحقیقت کو پہنچے گا تو اس پر تحیّر کا عالم طاری ہو جائے گا۔ اسی کو فنائے ذات کا درجہ کہتے ہیں اور یہ سب سے ارفع و اعلیٰ مقام ہے۔ انسانیت، معراج النبی صلی اللہ علیہ وسلم کی صورت میں وہاں پہنچ سکی ہے۔ یہاں زمان و مکان کی پرچھائیں نہیں ہے۔ یمین و یسار اور پست و بالا کی یہاں گنجائش نہیں ہے۔

چھٹا باب **طاسین الازل والالتباس**، ۳۶ دفعات پر مشتمل ہے اس کتاب کا نہایت اہم باب ہے۔ اس کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ حلاج نے قیدخانہ میں جو کتابیں تحریر کیں ان میں سے طاسین الازل بھی ہے جو ابن عطار کو ۳۰۹ھ میں ملی ہے۔ ابتدا میں حقیقتِ محمدیہ کو پیش کیا ہے، پھر ابلیس کا وہ تفصیلی مکالمہ درج کیا ہے جو حق تعالیٰ اور اس کے درمیان ہوا ہے اور جس کا جا بجا ذکر قرآن شریف میں ملتا ہے۔ حلاج کہتا ہے کہ اگرچہ احمد صلی اللہ علیہ وسلم اور ابلیس دونوں مقام وحدتِ ذات تک پہونچے مگر آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم پر مقام عین العین (ذات بحت) منکشف کر دیا گیا اسی لیے آپ نے فرمایا "لا احصی ثناء علیک" جبکہ ابلیس مقام عین العین سے گر پڑا چنانچہ جب اس سے کہا گیا کہ "سجدہ کر" تو جواب دیا "لا غیر" گویا ابلیس کا یہ کہنا کہ اے پروردگار تیرے علاوہ سجدہ کا کوئی سزاوار نہیں ہے اس کے ایک بڑے موحد ہونے کی دلیل ہے۔

اس کے بعد موسیٰ علیہ السلام اور ابلیس کے درمیان اس مکالمے کو درج کیا ہے جو عقبہ

طور پر پیش آیا۔ موسیٰ علیہ السلام نے فرمایا: تو نے انکار کا راستہ اختیار کر کے نافرمانی کی ہے۔" ابلیس نے جواب دیا، کہ "اے موسیٰ یہ نافرمانی نہیں ہے بلکہ ایک قسم کی آزمائش ہے جو ازل سے مشیت ایزدی میں مقدر ہو چکی تھی۔ اگر میرے رب کو یہی منظور ہے تو میں اس میں خوش ہوں کیونکہ میری سابقہ خدمات میری اپنی ذات اور حظ نفس کے لیے تھیں۔ اب میں جو کچھ کروں گا اس کی رضامندی اور خوشنودی کے لیے ہوگا۔ حلاج کہتا ہے کہ اس مکالمہ کے پیش نظر ابلیس مقام ذات کا سب سے بڑا دانائے راز ہے۔

حلاج نے ان مکالموں کے بعد نتیجے کے طور پر اپنا وہ مکالمہ و مناظرہ قلم بند کیا ہے جو اس کے اور ابلیس و فرعون کے درمیان عالم خیال میں فتوت (یعنی اولوالعزمی اور جوانمردی) کے بارے میں واقع ہوا۔ جس میں ابلیس نے کہا "اگر میں سجدہ کرتا۔ تو لفظ فتوت کا اطلاق ہر گز مجھ پر نہ ہوتا۔" فرعون نے کہا "اگر میں اس کے رسول پر ایمان لے آتا تو مرتبہ فتوت سے گر جاتا۔" اس پر حلاج نے کہا کہ اگر میں اپنے قول اور دعوے سے باز آجاؤں، تو بساطِ فتوت سے دُور جا پڑوں گا۔ اور یہ کیسے ممکن ہے جبکہ ابلیس و فرعون جو دونوں مردود اور ملعون ہیں اتنے ثابت قدم ہیں اور میں حق پر ہوں بلکہ حق کا ایک پرتو ہوں اپنے دعویٰ "انا الحق" سے دست بردار ہو جاؤں۔ اس لیے میں یہ کہوں گا کہ اولوالعزمی اور ثابت قدمی میں میرے استاد ابلیس اور فرعون ہیں۔ یہ ایسا ہی ہے جیسا کہ گلستان میں ہے "لقمان را پرسیدند ادب از کہ آموختی؟ گفت از بی ادباں۔ پس اہل دنیا مجھ سے جو چاہے سلوک کریں، قتل کریں، سنگسار کریں، میرا بند بند جدا کریں، میری تذلیل و تکفیر کریں اور مجھے روح فرسا اور جانگزا آلام و مصائب کا نشانہ بنائیں لیکن میرے پائے ثبات میں ہرگز لغزش نہ آئے گی اور میرے رونگٹے رونگٹے سے صدائے انا الحق بلند ہوتی رہے گی۔ یہ ہے وہ مقام فنائے ذات کا، جس کے بارے میں حافظ شیرازی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں ؎

حلاج بر سر دار ایں نکتہ خوش سراید

از شافعی مپرسید امثال ایں مسائل

اس طاسین کے آخر میں لفظ ابلیس اور عزازیل سے بھی بحث کی گئی ہے اور بتلایا گیا ہے

اس کی اصلیت اور مرجع کیا ہے اور کیوں یہ نام اس کے لیے تجویز ہوا ہے؟ ابلیس اگرچہ معلم الملائکہ رہا مگر یہی علم و معرفت اس کے لیے حجاب بن گئی اور اسی بنا پر وہ ہمیشہ ہمیشہ کے لیے قربِ خداوندی سے دھتکار دیا گیا اور دوری وجدائی کے لامحدود فاصلوں میں سرگرداں بنا دیا گیا۔

کتاب کا ساتواں باب **طاسین المشیئت**، ارادۂ خداوندی سے متعلق ہے اس میں پانچ دفعات ہیں اور ان دائروں کا ذکر ہے جن کا حوالہ اوپر آچکا ہے ان میں ابلیس کی زبانی یہ بات بتلائی گئی ہے کہ اگر وہ پہلے دائرے سے نکل بھی جاتا تو دوسرے دائرے میں اُلجھ جاتا اور اگر دوسرے سے خلاصی ممکن ہوتی تو تیسرے میں گرفتار ہو جاتا۔ اس لیے ابلیس کا کردار بھی مشیت ایزدی ہی کا ایک حصہ ہے۔

آٹھواں باب **طاسین التوحید** کے عنوان سے ہے جس کی دس دفعات میں توحید کے بارے میں گفتگو کی گئی ہے اور اس امر پر زور دیا گیا ہے کہ اس کی تعریف اور اس کا ادراک انسانی عقل و فہم اور علم و بصیرت کی سطح سے کہیں بلند ہے۔

نواں باب "**طاسین الاسرار فی التوحید**" دراصل گزشتہ باب ہی کی شرح و تفصیل ہے۔ اس باب میں ۱۴ دفعات ہیں۔

دسواں باب، **طاسین التنزیہ** کے نام سے موسوم ہے۔ اس میں صرف فارسی متن ہے جو ۲۴ دفعات پر مشتمل ہے۔ اس میں اپنے عجز کا اعتراف کیا ہے کہ کسی عبارت، کسی بیان اور کسی تمثیل و تشبیہ سے اس کی تعریف و توصیف نہیں کی جا سکتی۔ ذاتِ باری تعالیٰ ہمارے علم، فہم اور ادراک سے بلند اور منزہ ہے ہم جو بات بھی کہیں گے ادھوری ہوگی۔ جو مثال بھی سامنے لائیں گے وہ ناقص ٹھہرے گی۔

گیارھواں باب **بستان المعرفہ طواسین** کا آخری باب ہے۔ بعض حضرات نے اس کو الگ تصنیف بتلایا ہے مگر درست یہی ہے کہ یہ طواسین ہی کا آخری حصہ ہے۔ اس کی ۲۶ دفعات میں سے اکثر و بیشتر عربی متن رکھتی ہیں۔ اس میں طاسین التنزیہہ کے مضمون کو ہی مزید شرح و بسط سے بیان کیا ہے جس کا خلاصہ شیخ سعدی رحمۃ اللہ کا یہ شعر ہے

؎ اے برتر از خیال و قیاس و گمان و وہم
و ز ہر چہ گفتہ اند، شنیدیم و خواندہ ایم

# روزبہان بقلی (۵۲۲ھ-۶۰۶ھ)

آپ کا پورا نام شیخ صدرالدین ابو محمد روزبہان بزرگ ہے۔ ابو نصر احمد بن روزبہان سائر بقلی کے بیٹے ہیں۔ ۵۲۲ھ میں فسا میں جو شیراز کے مضافات میں ہے پیدا ہوئے آپ کا تعلق قبیلہ دیالمہ سے تھا۔ سیدالاقطاب، شیخ کبیر اور شطاح فارس کے القاب سے موسوم ۸۴ سال کی عمر پاکر وسط محرم ۶۰۶ھ میں آپ کا انتقال ہوا۔

خود شیخ کا قول ہے کہ میں ایسے قبیلے میں پیدا ہوا جس میں جہالت کا دور دورہ تھا۔ ہوش سنبھالتے ہی تحصیل علم میں مشغول ہو گئے اور بچپن ہی سے اپنے آپ کو ریاضت و مجاہدات کا خوگر بنالیا۔ شیراز کے قریب ۵۶۶ھ میں آپ نے ایک رباط بنوایا۔ اسی میں اکثر قیام فرماتے تھے۔

شروع میں آپ نے عراق، شام اور حجاز کا سفر کیا ہے۔ حافظ سِلَفی سے آپ نے صحیح بخاری کی سماعت فرمائی ہے۔ ابو النجیب سہروردی کے ساتھ سکندریہ میں مقیم رہے ہیں۔ یہ شیخ سراج الدین محمود بن خلیفہ سے آپ نے خرقہ حاصل کیا ہے اور ان کے باکمال مریدوں میں شمار کئے جاتے ہیں۔ آپ کا سلسلہ بیعت چھ واسطوں سے ابو عبداللہ محمد بن خفیف شیرازی تک پہنچتا ہے اور چند واسطوں کے بعد حضرت سلمان فارسیؓ پر منتہی ہوتا ہے۔

آپ شب زندہ دار، تہجد گزار اور مسلسل روزہ رکھنے والے تھے۔ قرآن شریف کا ورد بکثرت کرتے تھے۔ صاحب حال تھے۔ غلبہ، ذوق اور وجد کی کیفیت طاری رہتی تھی۔ آپ کی شخصیت باوقار اور جاذب تھی۔ آپ کے اخلاق جمیلہ سے ہر شخص متاثر تھا۔

رسالہ رُوح الجنان میں آپ کی تصانیف کی تعداد تقریباً چالیس تبلائی گئی ہے۔ جن میں سے مشہور یہ ہیں (۱) لطائف البیان من تفسیر القرآن۔ یہ قرآن شریف کی تفسیر ہے جو جمہور کے مسلک کے مطابق لکھی گئی۔ اس میں ابن عباس، ضحاک، قتادہ، کلبی رحمہم اللہ کے اقوال وامثال لائے گئے ہیں۔ دوسری تفسیر عرائس البیان ہے جو طبقہ صوفیا میں مقبول ہے۔ اس میں جنید، ابن عطار، شبلی، ابوبکر واسطی اور سہل تستری وغیرہ کے نظریات اور اقوال پیش کیے گئے ہیں۔ علم حدیث میں دو عمدہ تصانیف چھوڑی ہیں (۱) مکنون الحدیث (۲) مفاتیح فی شرح المصابیح۔ فقہ میں موشح آپ کی بلند تصنیف ہے جو چار اماموں کے مذاہب پر مشتمل ہے اور اس میں امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کے مذہب کو ترجیح دی ہے۔ علم اصول میں آپ کی تالیف کتاب الرشاد ہے جو اپنے موضوع پر بلند تصنیف خیال کی جاتی ہے۔

منطق الاسرار۔ اس کتاب میں آپ نے ایک ہزار سے زائد مشائخ کبار کے مقامات سے بحث کی ہے اور ان کے قلبی واردات اور بے خودی کے عالم میں ان سے سرزد شطحیات کی تشریح کر کے اس کا موازنہ و مقابلہ شریعت سے کیا ہے۔ ان میں شرح طواسین مصنفہ حسین بن منصور حلاج سب سے زیادہ شہرت رکھتی ہے اور یہی اس کتاب کے متن میں شامل کی گئی ہے۔

روزبہان بقلی حلاج کے بہت مداح اور گرویدہ تھے۔ ان کے نزدیک حلاج مظلوم ہے لوگ اس کے مقام کو نہیں پہچان سکے۔

---

۲۵— ظن نبردم که فہم کنم کلام ماجز آنکس که بقوس ثانی رسید، قوسِ ثانی دوانِ یوح است ۔

۲۶— صاحبِ قوسِ ثانی را حروفی چند هست، نه این حرفہا عربی و عجمی ۔

۲۷— آن یک حرفِ واحد است و آن میم است ۔ آن حرفِ میم "ما اوحٰی" خواهد ۔

۲۸— میم اسمِ آخر است یعنی اسمِ قوسِ ثانی و آن ملکِ ملکوت است ۔

۲۹— و اسم دیگر زه قوسِ اوّل است یعنی ملک قوسِ ثانی و آن ملکوت است، و آن زه قوسِ اوّل است و آن فعلِ جبروت است ۔ قوسِ اوّل ملک فعل جبروت است، قوسِ ثانی ملکِ ملکوت، و ملک صفات زه هردو قوس است و ملک ذات، تجلّی خاص که سہمِ قدم است، سہم قوسین است ۔

۳۰— - - - - - - - - - - - - - - - - - - - -

۳۱— صنعتِ کلام در معنی دُو احد معنی است بحقیقتِ حق ۔

۳۲— حقائق دحق حقائق در دقیقه آن دق دقائق است، از شواهق سایق، بوصف تریاق تایق بروٴیت قطعِ علائق، در نمارق صفایق، با بقاء بوائق بتبیین دقائق به لفظ خلاص از سُبلِ خاص از انجاکه اشخاص است از دُنوکه معنی معرض عریض است با فہم کُند معنوی آنکه راه رفت سبل مرعوی را، از مرئی النبوی ۔

۳۳— صاحبِ یثرب صلواتُ اللهِ علیه آنکس که شانِ اُو افضل شانہاست محصُول و مصئون است در کتاب مکنُون، منظُور مسطور از منطق طیوٗر ۔

۳۴— که فهم کُن اگر فهم می کُنی، ای غابن که مولٰی خطاب نکند الّا بر اهل، یا از اهل به اهل اهل، یا باهل اهل اهل ۔

۳۵— صاحب این معنی را اُستاد نباشد و نه تلمیذ و نه اختیار و نه تمیز و نه تنبیهه و تمویه و نه بدو و نه ازد بلکه در دوآنی در وتُود و در دنه ورود بیابان در بیابان ۔

۳۶— دعاوئ معانی و معانی امانی اُمیدش دور ست ۔ طریقش صعب است ۔ اسمش مجید است رسمش فرید است معرفتش نکره است، نکره اش حقیقت است، کناهش وثیقت است ۔

رسمش طریقت است، وسمش سوختن است، نحوست صیقلش است۔

۲۷:— ناموس نعت اُست، شموس میدان اوست وشان اوست، نفوس ایوان اوست شیطان عالمش مانوس حیوان اُوست، ناسوت سرّ اوست، مطموس شان اوست، مدروس عیان اوست، عروس بستان اوست، طموس مُنبان اوست۔

۲۸— اربابش مهربانی است، ارکانش مرهبی است۔

۲۹— اوراقش مشربی است، اردانش مشربی است، مقالتش رُکن حالتست، این عاجز وناودن اوغضب است، واُوراحسب است۔





باب ششم

# طاسین الازل والالتباس

۱— فی فہم الفہم فی صحت الدعاوی بعکس المعانی۔ ایں دعوی کس را مسلّم نہ شُد الا احمد صلواۃُ اللہ علیہ وآلہٖ و ابلیس۔ و ابلیس از عین درافتاد، احمد را علیہ السلام عین کشف کردند۔

۲— احمد را گفتند "بنگر" وابلیس را گفت "سُجُود کُن" ابلیس سجود نہ کرد و احمد ننگریست یمین وشمال را التفات نکرد، "مازاغ البصر وماطغٰی"۔

۳— ابلیس دعوی کرد و از حول وقوۃ خود بیرون نیامد۔

۴— احمد دعوی کرد و از حول وقوۃ خود بیرون آمد۔

۵— محمدؐ گفت: "بك احول وبك اصول"؛ وقال "یامقلب القلوب" وقال "لا احصی ثناء علیك"۔

۶— درآسماں عابدی و موحّدی چوں ابلیس نبُود۔

۷— ولیکن عین برو بپاشفتند واز لحوظ والحاظ در سِرّ هجراں کرد و معبُود را بہ تجرید پرستش کرد

۸— لعنتش کردند چوں برسید بتفرید، براندندش از در چوں طلب فردانیت کرد۔

۹— چوں گفتند: "اُسجد" گفت: "لاغیر" گفت: "وان علیك لعنتی الی یوم الدین"؟ گفت: "لاغیر"۔

۱۰— جحودی فیك تقدیس وعقلی فیك تهویس
وما آدم الاك ومن فی البین ابلیس

۱۱— در بحر کبریا اُفتاد، نابینا شُد گفت "مرا راہ نیست بغیر تو، کہ من مُحبّی ذلیل ام" گفتندش "تکبّر میکنی" گفت "اگر لحظہ با تو بودمی تکبّر درمن لائق بُود، فکیف دهرها تو بریدہ ام

از من نه عزیز ترست نه بزرگوارتر، چون اوّل ترا شناخته ام در ازل ا من از و بهترم" که
خدمت من قدیم تراست. در کون عارف تر از من بر تو کسی نیست، از تو در من
ارادتیست و ارادهٔ تو در من سابق است و ارادت من تو سابق، من چون غیر ترا سجود
کنم، چون سجود نه کنم لابدّ باشد مرا که باصل خود رجوع کنم "خَلَقْتَنِي مِنْ النَّارِ" (قرآن
۷ : ۱۱). نار باز نار شود. آنکه تقدیر و اختیار تراست ـ

۱۲ـ فَمَالِي بُعْدٌ بَعْدَ بُعْدِكَ بَعْدَمَا ... تَيَقَّنْتُ أَنَّ الْقُرْبَ وَالْبُعْدَ وَاحِدُ
وَإِنِّي وَإِنْ أُهْجِرْتُ فَالْهَجْرُ صَاحِبِي ... وَكَيْفَ يَصِحُّ الْهَجْرُ وَالْحُبُّ وَاحِدُ
لَكَ الْحَمْدُ فِي التَّوْفِيقِ فِي مَحْضِ خَالِصٍ ... لِعَبْدٍ زَكِيٍّ مَا لِغَيْرِكَ سَاجِدُ

۱۳ـ موسیٰ صلوات الله علیه با ابلیس در عقبه طور بهم رسیدند، موسیٰ گفت: "چه
منع کرد ترا از سجود"؟ گفت "دعوی من به معبود واحد. و اگر سجده کردمی آدم را مثالِ تو
بودمی، زیرا که ترا ندا کردند یکبار گفتند "انْظُرْ إِلَى الْجَبَلِ". بنگریدی، و مرا ندا کردند
هزار بار که "اسْجُدُوا لِآدَمَ" سجود نه کردم دعوی من معنی مرا.

۱۴ـ گفت "امر بگذاشتی" گفت "آن ابتلا بود نه امر" موسیٰ گفت "لاجرم صورتت
بگردید." گفت "ای موسیٰ آن تلبیس بود و این ابلیس است حال را معوّل بران
نیست زیرا که بگردد ولیکن معرفت صحیح است چنانکه بود نه گردید و اگرچه شخص بگردید."

۱۵ـ موسیٰ گفت "اکنون یاد کنی او را". گفت ای موسیٰ یاد نکنند من مذکورم و او
مذکور است. ذِكْرُهُ ذِكْرِي وَذِكْرِي ذِكْرُهُ، هَلْ يَكُونُ الذَّاكِرَانِ إِلَّا
مَعًا؟. خدمت من اکنون صافی تر است، وقت من اکنون خوشتر است، ذکر
من اکنون جلیل تر است، زیرا که من او را خدمت کردم در قدم حظِّ مرا، و اکنون خدمت
کنم او را حظِّ او را.

۱۶ـ طمع از میانه برداشتم منع و دفع و ضر و نفع برخاست، تنها (فردم) گردانید مرا

چوں براند مرا تا با دیگراں نیامیزم ۔ منع کرد مرا از اغیار غیرت مرا، متغیّر کرد مرا حیرت مرا۔ حیران کرد مرا غربت مرا۔ غریب گردانید مرا خدمت مرا۔ حرام کرد مرا صُحبت مرا۔ زشت گردانید مرا مدح مرا۔ دور کرد مرا هجرت مرا، مهجُور کرد مرا مکاشفت مرا کشف کرد مرا وصلت مرا، رسانید مرا قطع مرا۔ منقطع کرد مرا منع مُنیت مرا۔

۱۷۔ در حق او خطا در تدبیر نه کردم، تدبیر رد نکردم، مبالات بتغیّر صُورت نه کردم۔ اگر ابد الآباد بآتش مرا عذاب کند، دون او سجده نه کنم و شخصی را ذلیل نه شوم، ضد او نه شناسم دعوی من دعوی صادقانست، و من از محبّانِ صادقم۔

۱۸۔ داعی ملائکه بود، در زمیں داعیٔ انس و جن۔ ایشانرا استحسانات نموده، وایشاں را مستقبحات، در آسمان معلم ملائکه بود بطاعات۔

۱۹۔ - - - - - - - - - - - - - - -

۲۰۔ حسین در شطح گوید، مناضلت با فرعون و ابلیس کردم در باب فتوت۔ ابلیس گفت اگر سجود کردمی آدم را اسم فتوّت از من بیفتادی۔ فرعون گفت که اگر ایمان برسول او آوردمی اسم فتوت از من بیفتادی۔

۲۱۔ من گفتم که "اگر از دعوی خویش رجوع کنم، دعوی من از بساط فتوت بیفتادی"۔

۲۲۔ ابلیس گفت که "من بهترم" دراں وقت که غیر خویش غیر ندید۔ فرعون گفت مَا عَلِمْتُ لَكُمْ مِّنْ اِلٰهٍ غَيْرِیْ ۔ چوں نشناخت در قوم خود ممیّزی میانِ حق و میانِ خلق۔

۲۳۔ من گفتم که اگر نمی شناسید، اثرش بشناسید، 'من' آں اثرم، 'انا الحق' پیوسته بحق حق بودم۔

۲۴۔ صاحبِ من و استاذ من ابلیس و فرعون است۔ بآتش بترسانیدند ابلیس را از دعویٰ باز نه گشت۔ فرعون را بدریا غرق کردند و از دعویٰ باز نه گشت و بوسایط مقر

نه شد، لیکن گفت : اٰمَنْتُ اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّا الَّذِیْٓ اٰمَنَتْ بِهٖ بَنُوْٓا اِسْرَآئِیْلَ (قرآن، ۱۰ : ۹۰) و نه بینی که الله سبحانهٗ و تعالیٰ معارضه با جبریل کرد در شانِ اُو ؟ ـ گفت چرا دهانش پر رمل کردی ؟

۲۵ـ و مرا اگر بکشند و یا بیاویزند، یا دست و پای به برند، از دعوی خویش باز نگردم۔

۲۶ـ - - - - - - - - - - - - - - - - - -

۲۷ـ - - - - - - - - - - - - - - - - - -

۲۸ـ - - - - - - - - - - - - - - - - - -

۲۹ـ - - - - - - - - - - - - - - - - - -

۳۰ـ ابلیس را بران "عزازیل" خوانند که از مکان خود "معزول" بود، از بدایت بنهایت نه رسید۔ از بدایت شقی بیرون آمد۔

۳۱ـ بیرون آمدنش معکوس بود از استقرار نار سِسش، مشتعل بنار تعریسش، و نورِ ترویسش۔

۳۲ـ و قواصیه مجل و صیص مقابضه، مضل و میض، شراهمه، برهمیه، صوارمه محیّلة، عمیه، قطهمیه۔

۳۳ـ یا اخی لو فَهِمت لتَرَصَّمتَ الرَّسْمَ رَسْماً وَ تَوَهَّمْتَ الْوَهْمَ وَرَجَعْتَ عَمّاً وَ فَنَیْتَ غَمّاً۔

۳۴ـ فُصَحَآءُ الْقَوْمِ خَرِسُوْا، وَالْعُرَفَآءُ عَجَزُوْا عَنْ مَا دَرَسُوْا۔ او عالم بود بر سجود و اقرب بود به وجود، و اذل تر بود بر مجهود و اوفی تر بود به معبود و اَدنیٰ تر بود۔

۳۵ـ سجودِ ملائک، سجودِ مساعدت بود، جحود ابلیس در سجود از طولِ مشاهدت بود۔

۳۶ـ فَاخْتَلَطَ اَمْرُهٗ وَسَآءَ ظَنُّهٗ، فَقَالَ "اَنَا خَیْرٌ مِّنْهُ"۔ وَبَقِیَ فِی الْحِجَابِ، وَتَمَرَّغَ فِی التُّرَابِ، وَلَزِمَ بِالْعِقَابِ، اِلٰی

باب ھفتم

# طاسین مشیئت

۱ــ طاسین مشیئت ، صورت اُو انیست ، دائرہ اوّل مشیئت است ، ثانی حکمت ، ثالث قدرت ، رابع معلوماتِ ازلیت ۔

۲ــ ابلیس گفت اگر در دائرۂ اول ردم ، در دائرہ ثانی مُبتلا شوم ، واگر در دائرہ ثانی حاصل شوم ، در دائرہ ثالث مبتلا شوم ، واگر از ثالثم منع کند ، برابع مبتلا شوم

۳ــ فَلَا وَلَا وَلَا بانم در "لا" اول لعنت کنندش ، در لای ثانی بثالث انداز ند اُورا ، رابع چوں باشد ازو ۔

۴ــ اگر دانستمی کہ سجود آدم برہانیدی مرا ، سجود کردمی ولیکن دانستم درای این دائرہ دائرہ ہاست ، باحال خود گفتم "ھب اگر نجات یابم ازیں دائرہ ، از ثانی و ثالث ورابع چوں رھم ؟" ۔

۵ــ الف الخامس آنست کہ ہو الحیّ ۔



باب ہشتم

# طاسین التوحید

۱ ــ - - - - - - - - - - - - - - - - - -

۲ ــ والحق واحد، احد، وحید، موحّد۔

۳ ــ والواحد، والتوحید درو، ازو۔

۴ ــ ازوست بینونت، بینونت دریں معنی صورتی کردانیست۔

۵ ــ علومِ توحید متفرد ست، مجرد، توحید را صورت انیست۔

۶ ــ صورت موحّد نہ صفت موحّد۔

۷ ــ اگر گویم کہ من آنم آں باشد نہ آں (او منزّہ از من واز گفتِ "من" واز توحید من)۔

۸ ــ من اگر گویم کہ رجوعِ توحید بہ موحّد ست، توحید مخلوق نہادہ ام،

۹ ــ واگر گویم کہ بہ موحّد، ہر کہ متوحّد شد چوں با توحید شود (چوں بہ توحید باز آید) چوں صفتِ موحد باشد؟)۔

۱۰ ــ اگر گویم کہ از موحِّد نہ موحَّد، نسبتش بحد کردہ ام۔



باب نہم

# طاسین الاسرار فی التوحید

۱ــ صفت طاسینِ اسرار در توحید چنین است ۔ اسرار از ونازع است، و بدو نازع است و در دو وانزع است ، نہ درد لازم است ۔

۲ــ ضمیرِ توحید صائر است ، نہ در ضمیرِ و مضمر و ضمائر "ھا" اوست دیگر "ھا" است او موحّد نہ گردد ۔

۳ــ - - - - - - - - - - - - - - - -

۴ــ - - - - - - - - - - - - - - -

۵ ــ - - - - - - - - - - - - - -

۶ــ - - - - - - - - - - - - - - - -

۷ ــ - - - - - - - - - - - - ...

۸ــ اگر گویم "توحید از و پیدا شد" ذات را در ذات نہادہ ام، آنچہ پیدا شد ذاتی، و ذات چوں نہ ذات باشد، ذات است و نہ ذات است ۔

۹ــ پنہاں کرد چوں پیدا شد کجا پنہاں شد کہ کجا نیست ، نہ "ما" و نہ "ذا" ایں ادرا ضمن نہ گیرد ۔

۱۰ــ زیرا کہ بدو خلق است و "اَین" خلق اوست ۔

۱۱ــ آنچ عرض برگ بِ خبر جزجوہر نباشد، آنکہ از جسم مفارق نشود ، جز جسم نباشد، آنچ از رُوح مفارق نشود جز روح نہ باشد، ہمّہ روحانیست ۔

۱۲ــ رجوع کردیم بآنچ در ضمن گیرد از مشمُولہ و ہا ضمہ و مقوّلہ و ہاشمہ و محمولہ ۔

۱۳ــ اوّل مفعولاتست و ثانی مرسومات دائراتِ کونین۔

۱۴ــ نقطۂ معنی توحیــد، نہ توحید و اگرچہ منفصل است دائرہ ؟





باب دهم

# طاسین التنزیهه

۱ــ وآنرا دائره مثال است واین صورت اوست.

۲ــ این جمله جمل است باقاویلِ اہلِ مِلَل و نِحَل ومقل وسُبُل است.

۳ــ اوّل ظاہر اوست، وثانی باطن اوست وثالث اشارت اوست (یعنی این دائره ها).

۴ــ این جمله مکوّن ومستکوّن ومحور ومطروق ومسمور ومنکور ومغرور ومبهور است.

۵ــ درضمائرِ ضمائر دائر، ودایر، وحایر، وبایر، وعایر، ونایر، وصایر.

۶ــ این جمله مکوّنات وملوّنات است، حق ازین افسانہا منزّہ است.

۷ــ اگر گویم که "اوست" وحید را نه گویند.

۸ــ اگر گویم که صحیح شُد توحیدِ حق گویند که "درست"! شُد.

۹ــ اگر گویم که "بے زبان" گویند که معنی توحید تشبیہ است؟ وتشبیہ لائق نیست باوصافِ حق وتوحید نسبت بحق نکنند، وبخلق نه کنند زیراکه عدّ حدّ است اگر زیادت کنی در توحید حادث بود وحادث نه صفت حق است، ذات واحد است، حق وباطل از عین ذات پیدا نشد.

۱۰ــ اگر گویم که "توحید کلام است"، کلامِ صفت ذات است.

۱۱ــ اگر گویم که "خواست که واحد شود"، ارادت صفت ذات است ومرادات خلق است.

۱۲ــ واگر گویم که "اللّٰہ توحید ذات باشد" وذات توحید باشد.

۱۱ــ اگر گویم که "نه ذات است" اورا مخلوق خوانده ام۔

۱۴ــ اگر گویم که "اسم ومسمّٰی واحدست است"، معنی توحید چه بود؟

۱۵ــ اگر گویم که "اللہ اللہ"، اللہ عین یعنی عین عینِ ؒ هو هو"۔

۱۶ــ این جا طاسین نفی علل است واین دائرات باین لام الفات صورت اوست

۱۷ــ اوّل ازلست، وثانی مفهومات، وثالث جهت، ورابع معلومات۔

۱۸ــ ذات نیست، دون صفات۔

۱۹ــ اوّل درآید از باب "علم" ونه بیند، دوم درآید از باب "صفا" ونه بیند۔ سوم درآید از باب "فهم" ونه بیند، چهارم درآید از باب "معنی" ونه بیند۔ ونه "بذا" (ذات) ونه بر "بثا" (شی) ونه "بقا" (قال) ونه "بما" (ماهیت)۔

۲۰ــ اَلْعِزَّةُ لِلّٰهِ الَّذِیْ تَقَدَّسَ بِقُدْسِہٖ عَنْ سُبُلِ اَهْلِ الْمَعَارِفِ وَاِدْرَاكِ اَهْلِ الْكَوَاشِفِ۔

۲۱ــ این جا طاسین نفی واثبات، واین صورت اوست۔

۲۲ــ نقشِ اوّل فکرِ عام است، وثانی فکرِ خاص، ودائره علم حق، وسطانی مدارِ اینهاست۔ لام الفات که بدائره محیط است، نفی است از جمیع جهات آن دو "حا" حاملانِ اند از جوانب اجانب توحید بماند، ما ورای آن حوادث است۔

۲۳ــ فکر عوام غوص کند در بحرِ اوهام، وفکر خواص غوص کنند در بحر افهام، آن دو بحرِ خشک شود، وطریق مُندرس شود وآن دو فکر به بَرد، وآن دو حامل مُضمحل شود وآن دو کون فنا شود۔ وحجت ها بدرد، عرفان متلاشی گردد۔

۲۴ــ از جناب الوهیّت رحمان الرحمان بماند، مُنزّه، بی حدثان ها سبحان، آن خدای که از جمله علل مُنزّه است۔ بُرهانش قویست، وسُلطانش عزیزاست، ذوالجلال، ذوالمجد والکبریاست، بی شمارش، یکی نه یکی چون "یکی"۔ حدّ وعدّ وابتدا وانتها را بُبرد ندند

بدیع کونست ۔ منزہ از کونست ۔ لَا یَعْرِفُہٗ اِلَّا ھُوَ ، ذُوْ الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ ، خَالِقَ الْاَرْوَاحِ وَالْاَجْسَامِ ۔





باب یازدھم

# بُستان المعرفۃ

۱۔ معرفت در ضمن نکرہ مخفی ست، و نکرہ در ضمن معرفت مخفی ست۔

۲۔ ------------------

۳۔ ------------------

۴۔ ------------------

۵۔ ------------------

۶۔ ------------------

۷۔ ------------------

۸۔ ہر کہ خدا بصنع بشناسد، اقتصار بر صنع کردہ باشد بدوں صانع۔

۹۔ ------------------

۱۰۔ ------------------

۱۱۔ ------------------

۱۲۔ ------------------

۱۳۔ ------------------

۱۴۔ ------------------

۱۵۔ دل پارہ گوشت است دھُن فانی، معرفت دراں قرار نہ گیرد، زیرا کہ معرفتِ جوہرِ ربّانی است۔

۱۶۔ ------------------

۱۷ ـــ - - - - - - - - - - - - -

۱۸ ـــ - - - - - - - - - - - - - - - -

۱۹ ـــ - - - - - - - - - - - - - - - -

۲۰ ـــ - - - - - - - - - - - - - - - -

۲۱ ـــ - - - - - - - - - - - - - - - -

۲۲ ـــ - - - - - - - - - - - - - - - -

۲۳ ـــ - - - - - - - - - - - - - - - -

۲۴ ـــ معروف ورای ادہام است عارف ! عرفان خود کیست ؟

۲۵ ـــ اَلقِصَّةُ مَعَ القُصَّاصِ ، وَالْمَعْرِفَةُ مَعَ الْخَوَاص ، وَالْكُلْفَةُ مَعَ الْاَشْخَاصِ ، وَالنُّطْقُ مَعَ اَهْلِ الْوَسْوَاسِ ، وَالْفِكْرَةُ مَعَ اَهْلِ الْاَيَاسِ ، وَالْغَفْلَةُ مَعَ اَهْلِ الْاِسْتِيْحَاشِ -

۲۶ ـــ وَالْحَقُّ ، حَقٌّ ، وَالخَلْقُ خَلْقٌ وَّلا بَأْس -



باب پہلا

# طاسین السراج

۱۔ حسین بن منصور، اللہ ان سے راضی ہو، فرماتے ہیں کہ طاسین غیب کے نور کا ایک چراغ تھا۔ جو اس دنیا میں ظاہر ہوا۔ اور پھر لوٹ آیا۔ وہ نور تمام چراغوں[1] سے بڑھ گیا۔ اور سب روشنیوں پر غالب آیا۔ اس کی تجلی اس طرح آشکارا ہوئی کہ تمام چاند اس کے سامنے ماند پڑ گئے۔ اس نور (آفتابِ رسالت) کا برج بھیدوں کے آسمان میں ہے اور وہی عظیم ستارہ ہے جس کا برج فلکِ حرکت ہے۔[2]

حق تعالیٰ نے اسی نور کا (محمد صلی اللہ علیہ وسلم) نام، آپ کی جمعیت خاطر کی وجہ سے اُمّی (ان پڑھ) رکھا۔ آپ ہی کو عظمتِ نعمت کی بنا پر باشندہ "حرم" کے لقب سے ملقب کیا اور آپ ہی کو اس تمکنت کی وجہ سے جو آپ کو قربِ خداوندی سے حاصل ہے۔ مکّی کے خطاب سے سرفراز فرمایا ہے۔

۲۔ بلاشبہ حق تعالیٰ نے آپ کے سینے کو کشادہ کیا۔ آپ کے مرتبہ کو بلند کیا اور آپکے حکم کو واجب التعظیم بنایا ہے۔ آپ کے اس بوجھ کو آپ سے اتار دیا ہے جس نے آپ کی کمر توڑ رکھی تھی۔ اَلَّذِیْٓ اَنْقَضَ ظَهْرَكَ (جس نے محمد صلی اللہ علیہ وسلم،

---

[1] ہم نے ترجمہ میں "سُرُج" کو اختیار کیا ہے۔ یہ سراج کی جمع ہے۔ فارسی کی شرح میں بھی یہی ہے۔

[2] سورہ یٰسین[۳۶]، آیت ۳۹ میں چاند کے لئے لفظ "عاد" استعمال ہوا ہے۔ جیسا کہ یہاں حلاج نے استعمال کیا ہے۔ یعنی چاند اپنی رویت کے مختلف اشکال اختیار کرتا ہے اور پھر اپنی قدیم صورت پر لوٹ آتا ہے اسی طرح ایک نور قدیم ہے جو مختلف شکلوں میں نمودار ہوا اور پھر اپنی قدیم صورت پر برقرار رہا۔

آپ کی کمر توڑ رکھی تھی ، ( نمبر ۲ میں سورہ الم نشرح ۹۴ ، آیات ۱ - ۴ کی طرف اشارہ موجود ہے ) -

بالآخر آپ کے نبوت کے چاند کو ظاہر فرمایا[1] - چنانچہ یمامہ کے بادلوں سے وہ چاند طلوع ہوا اور تہامہ کے علاقوں سے آفتاب بن کر چمکا اور کرامت کے کان سے آپکے رشد و ھدایت کا چراغ جگمگایا -

۳ — آپ نے جو خبر دی وہ اپنی بصیرت[2] کی بنا پر دی ہے اور جن چھ[3] چیزوں کا حکم دیا ہے وہ اپنی سیرت کی سچائی پر دیا ہے - پہلے آپ[1] مقام حضور پر فائز ہوئے ، پھر دوسرں[2] کو حاضر فرمایا - اوّل[3] معاملہ حق واضح کیا - پھر[4] آگاہی دی - پہلے[5] آپ نے راستہ بتایا ، پھر قصد فرمایا -

۴ — حقیقت میں آپ کو سوائے صدّیق اکبر رضؓ کے کسی اور نے نہیں دیکھا ہے - کیونکہ انہوں نے آپ کے ساتھ موافقت کی ، پھر آپ کا ساتھ دیا ہے - یقیناً ان دونوں

---

[1] اشارہ ہے لِیُظْهِرَهٗ عَلَى الدِّیْنِ كُلِّهٖ ؕ کی طرف - " تاکہ وہ اس دین حق کو دنیا کے تمام دینوں پر غالب کر دے " ۹ : ۳۳ - [2] سورۂ یوسف ۱۲ : آیت ۱۰۸ میں ہے ، " آپ فرما دیجئے کہ یہ میرا راستہ ہے - میں تمہیں اللہ کی طرف علیٰ وجہ بصیرت بلاتا ہوں " [3] ۶ چیزوں کا اشارہ سورہ اعراف ۷ : آیات ۱۵۷ ، ۱۵۶ کی طرف ہو سکتا ہے - ان آیات میں حق تعالیٰ نے آپ کو " نبی امّی " کے خطاب سے سرفراز فرمایا ہے - نمبر ۱ کے ترجمہ میں گذر چکا ہے کہ حق تعالیٰ نے آپ کا نام اُمّی رکھا - وہ چھ چیزیں یہ ہیں ۱ : آپ فرماتے ہیں کہ اللہ پر اور اس کے رسول اُمّی پر ایمان لاؤ ، ۲ : لوگوں کو نیک کام کا حکم دیتے ہیں ، ۳ : بدی سے ان کو روکتے ہیں - ۴ : ستھری چیزیں ان پر حلال ٹھہراتے ہیں - ۵ : گندی چیزیں ان پر حرام فرماتے ہیں ، ۶ : اور وہ بوجھ ان سے دور کرتے ہیں جو ان پر پڑا ہوا ہے -

سے کے درمیان جُدائی کرنے والا کوئی باقی نہ تھا۔

۵ — آپ کو کسی عارف نے نہیں پہچانا ہے۔ کیونکہ آپ کا وصف ہمیشہ اُس پر نامعلوم ہی رہا ہے اور وہ آپ کی صفت کماحقہٗ، معلوم نہیں کر سکا ہے۔ حق تعالیٰ خود آپ کے اوصاف کے انکشاف کا ذمہ دار ہوا ہے۔ جیسا کہ قرآن شریف میں وہ فرماتا ہے:

جنہیں ہم نے کتاب دی وہ اس کو (یعنی محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو) ایسا پہچانتے ہیں جیسا اپنے بیٹوں کو پہچانتے ہیں اور ان میں سے ایک فریق ایسا ہے جو دانستہ حق کو چھپاتا ہے حالانکہ وہ جانتے ہیں۔ (قرآن ۲ : ۱۴۶)

۶ — نبوّت کے انوار آپ ہی کے نُور سے پیدا ہوئے ہیں۔ اس کی تمام روشنیاں آپ ہی کی روشنی سے ظاہر ہوئی ہیں۔ روشنیوں میں سے کوئی روشنی بھی اس کرامت والے پیغمبر (محمد صلی اللہ علیہ وسلم) کی روشنی سے زیادہ تابناک، زیادہ واضح اور زیادہ قدیم نہیں ہے۔

۷ — آپ کی ہمّت تمام ہمتوں پر سبقت لے گئی ہے۔ آپ کا وجُود عدم پر سبقت لے گیا ہے۔ یعنی آپ کے وجود پر عدم کی پرچھائیں ہرگز نہیں پڑی۔ اور آپ کا اسمِ مبارک قلمِ تقدیر پر بھی سبقت لے گیا ہے۔ کیونکہ آپ ہی ہیں جو جنّ و انس کی تمام امتوں سے پہلے تھے۔ کوئی بھی اس عالم میں ہو یا اس عالم کے علاوہ ہو یا اس عالم کے ماوراء ہو۔ وہ آپ سے زیادہ خوش طبع، آپ سے زیادہ بزرگ، آپ سے زیادہ شہرت والا، آپ سے زیادہ منصف و مہربان[1]، ڈرنے والا اور رحم دل نہیں ہے۔

---

[1] سورۂ توبہ ۹ : ۱۲۷، "لوگو! تم ہی میں سے تمہارے پاس وہ رسول آئے جن پر تمہاری تکلیف بہت شاق ہے۔ وہ تمہارے فائدے کے بہت فکر مند ہیں اور ایمانداروں پر بہت شفیق و مہربان ہیں۔

آپ صاحبِ معراجِ اکبر[1] ہیں اور مخلوق کے سردار ہیں۔ آپ کا اسمِ گرامی احمد[2] اور آپ کی تعریف یگانہ و یکتا ہے۔ آپ کا حکم اٹل، آپ کی ذات غنی، آپ کی صفت بلند اور آپ کی ہمت منفرد ہے۔

۸ سبحان اللہ حق تعالیٰ نے کیا خوب آپ کو غالب فرمایا ہے اور کیا عمدہ وقار آپ کو بخشا ہے۔ کیسی عظمت و شہرت آپ کو عطا فرمائی ہے اور کس درجہ منوّر، قادر اور دیدہ ور بنایا ہے۔

آپ ہمیشہ رہے ہے، بلکہ مخلوقات و موجودات سے پہلے بھی آپ کا ذکرِ خیر تھا۔ آپ کے تذکرہ کا سلسلہ ازل سے پہلے اور ابد تک جاری رہے گا۔ آپ جواہرِ مجرّدہ اور عالمِ ارواح سے پہلے اور اُن کے بعد بھی ہیں[3]۔

آپ کا جوہر صفائی والا، آپ کا کلام خبر دینے والا اور آپ کا علم بلندی والا ہے۔ آپ کی زبان عربی، آپ کا قبیلہ نہ مشرقی ہے اور نہ مغربی ہے۔ آپ کی جنس فعالیت کا مظہر ہے۔ آپ کا معاملہ اور برتاؤ اصلاحِ خلق ہے۔

۹ آپ کے اشارے سے آنکھیں روشن ہوگئی ہیں۔ آپ ہی کے ذریعہ سے بھید اور پوشیدہ چیزیں پہچانی گئی ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے کلام آپ کی زبان پر جاری

---

[1] هٰذِهِ الْقَضِيَّة کا ترجمہ ہم نے معراج کے واقعہ سے کیا ہے۔ حلاج نے کنایۃً کہہ کلام میں تلطف پیدا کیا ہے یعنی اس معاملہ (معراج) کے صرف وہی اہل ہیں۔

[2] سورہ صف ۶۱ : ۶ میں ہے "آپ کا اسمِ گرامی احمد ہے"۔

[3] اَوَّلُ مَا خَلَقَ اللّٰهُ نُوْرِىْ (حدیث) جو چیز اللہ تعالیٰ نے سب سے پہلے پیدا کی وہ میرا نور ہے۔

کیا۔ یعنی آپ کا کلام اللہ تعالیٰ کا کلام ہے[۱]۔ خود دلیل نے آپ کی صداقت پر مُہر ثبت کی ہے۔ بلکہ آپ کی ذات خود ہی دلیل اور خود ہی مدلول ہے۔ آپ ہی نے سینۂ سوزاں سے زنگِ کدورت کو دُور فرمایا ہے۔ آپ کوئی ایجاد کیا ہوا، گھڑا ہوا، اور کسی کی طرف سے بنایا ہوا نہیں بلکہ قدیم کلام لے کر آئے ہیں[۲]۔ آپ حق کے ساتھ بغیر کسی جُدائی کے وابستہ ہیں اور آپ کے کمال کا اِدراک معقولات کی حد سے خارج ہے۔ آپ کے علاوہ کسی نے بھی نہایتوں کی نہایت اور غایتوں کی غایت کی خبر نہیں دی ہے۔

۱۰۔ آپ نے شک و شبہ کے بادل کو اُٹھا دیا ہے اور بیت الحرام کی کھلی فضا کی طرف اِشارہ کیا ہے۔ آپ کمال و عظمت والے ہیں۔ آپ ہی کو بتوں کے توڑنے کا حکم دیا گیا ہے۔ اور آپ ہی کو مخلوقات اور کُل اجسام کی طرف مبعُوث کیا گیا ہے[۳]۔

۱۱۔ آپ کے سر کے اُوپر ایک نور کا بادل تھا، جو چمکا۔ اسی طرح آپ کے قدموں کے نیچے بھی ایک نور کی بجلی تھی جس نے دنیا کو جگمگایا۔ اِس بجلی کی روشنی چاروں طرف پھیلی اور اُس بادل کا پانی بھی چاروں طرف برسا اور پھل لایا۔

تمام علوم آپ کے بحرِ علم کا ایک قطرہ ہیں۔ اسی طرح تمام حکمتیں آپ کے معارف کے

---

[۱] سورۂ نجم ۵۳، آیات ۳-۴: "وہ اپنی خواہش سے نہیں بولتے، یہ تو وحی ہے جو اُن پر نازل ہوتی ہے۔ [۲] سورۂ یونس ۱۰، آیت ۱۵: "جب ہماری کھلی اور واضح آیتیں ان کے سامنے پڑھی جاتی ہیں تو جو ہماری ملاقات سے نااُمید ہیں۔ یُوں کہتے ہیں کہ اس قرآن کے سوا کوئی اور قرآن لائیے یا اسی کو بدل دیجئے۔ آپ فرما دیجئے کہ یہ میرا کام نہیں ہے کہ مَیں اسے اپنی طرف سے بدل دوں۔ مَیں تو اسی کے تابع ہوں جس کا مجھے حکم ملتا ہے"۔

[۳] سورۂ سباء ۳۴، آیت: ۲۸ "وَمَآ اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا كَآفَّةً لِّلنَّاسِ ط

"بلاشبہ ہم نے تمام انسانوں کی طرف آپ کو بھیجا ہے"۔

سمندر کی ایک چلو ہیں اور تمام زمانے آپ کے وقت کی ایک ساعت ہیں۔

۱۲۔۔۔ حق آپ کے ساتھ ہے اور حقیقت بھی آپ کے ساتھ ہے۔ سچائی اور نرمی آپکی ذات کا جوہر ہے۔ آپ قرب میں سب سے پہلے اور نبوت میں سب سے بعد ہیں۔ از رُوئے حقیقت آپ باطن ہیں اور از رُوئے معرفت آپ ظاہر ہیں۔

۱۳۔۔۔ کوئی عالم آپ کے علم تک نہیں پہنچ سکا اور نہ کوئی فیصلہ کرنے والا آپ کی فہم و بصیرت پر اطلاع حاصل کر سکا ہے۔

۱۴۔۔۔ حق تعالیٰ نے آپ کو مخلوق میں سے کسی کے سپرد نہیں کیا۔ کیونکہ آپ مقامِ ھُو کے رمز شناس ہیں اور وہ مقامِ ھُو اور ذاتِ مطلق کہاں ہے؟ اس کا جواب کسی کے پاس نہیں ہے کیونکہ وہ جہاں ہے اور جیسا ہے، وہ ہے۔

۱۵۔۔۔ کوئی بھی باہر نکلنے والا "محمد صلعم" کے میم سے باہر نہیں نکلا۔ (یعنی مقام محمدؐ سے آگے نہیں جا سکا) اور کوئی بھی داخل ہونے والا "محمد" کی حاء میں داخل نہیں ہو پایا۔ (یعنی کوئی شخص بھی محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے درجۂ حال تک رسائی حاصل نہیں کر سکا ہے) لفظ "محمد" کی حاء، دوسرا میم اور اسکی دال پہلا میم ہے۔ اس لفظ کی دال آپ کی ہمیشگی پر دلالت کرتی ہے۔ اس کا میم آپکے مقام کی بلندی کی خبر دیتا ہے۔ اور اس کی حاء آپ کے حال کا مظہر ہے۔

۱۶۔۔۔ اللہ تعالیٰ نے آپ کے قول کو ظاہر کیا ہے۔ آپ کی خبر کو نمودار کیا ہے اور آپکی دلیل کو پھیلایا ہے۔ اسی نے آپ کے قرآن کو نازل کیا ہے۔ اسی نے آپ کی زبان کو روانی بخشی ہے اور اسی نے آپ کے قلبِ مبارک کو منوّر فرمایا ہے۔ وہی ذات ہے جس نے آپ کی بُنیاد کو محکم کیا ہے جس نے لوگوں کی گردنیں آپ کے سامنے جھکائی ہیں۔ جس نے آپ کے بیان کو ثابت اور سچا کر دکھایا ہے اور جس نے آپ کی شان کو تمام دنیا میں ارفع و اعلیٰ کیا ہے۔

۱۷ اے راہِ حق کے طلبگار ! اگر تو آپؐ کے بتلائے ہوئے راستوں سے بھٹک گیا تو پھر تیرے لئے کونسا نجات کا راستہ رہ جاتا ہے۔

اے بیمار ! اس راہ میں تجھے کوئی رہنما نہیں ملے گا۔ سچائی کی راہ اس کی رہنمائی کے بغیر ممکن نہیں ہے۔

دیکھ ! تمام دانا لوگوں کی حکمتیں آپ کی حکمت و دانائی کے سامنے ریت[1] کے بُھر بُھرے ٹیلوں کی طرح ہیں۔



[1] "كَثِيبًا مَّهِيلًا" ریت کا بُھر بُھرا ٹیلا۔ یہ لفظ سورہ مُزمّل ۷۳، آیت ۱۴، میں آیا ہے۔

جس طرح فرعون اور اس کی قوم حضرت موسیٰ علیہ السلام کی نافرمانی کی وجہ سے تباہ ہوئی، اسی طرح آپ کے راستہ سے رُوگردانی دردناک عذاب کا پیش خیمہ ہے۔

باب دوسرا

# طاسین الفہم

مخلوقات کی سمجھ اور سوجھ کا حقیقت[۱] سے کوئی تعلق نہیں ہے اسی طرح حقیقت ایک ایسی چیز ہے جس کا مخلوق سے کوئی واسطہ نہیں ہے۔ دل میں گذرنے والے خیالات دراصل ہر شخص کے اپنے اوہام و افکار ہوتے ہیں جو کبھی بھی حقائق کے درجے تک نہیں پہنچ سکتے۔ اس سے معلوم ہوا کہ حقیقت کے علم تک رسائی بڑی دشوار ہے پس حقیقت کی تہہ تک کیسے پہنچ ہو۔ اسی کو عرفا، حقیقۃ الحقیقۃ کہتے ہیں۔ جہاں تک حق کا تعلق ہے وہ حقیقت کے درجے سے بلند ہے۔ اسی واسطے حقیقت کو حق نہیں سمجھنا چاہیے کیونکہ وہ اس سے علیحدہ ایک چیز ہے۔

۲ پروانہ (پتنگا) صبح تک چراغ کے چاروں طرف چکر لگاتا ہے۔ پھر مختلف شکلوں میں لوٹ کر آتا ہے اور اپنے اصل حال کی لطیف ترین گفتگو کے ذریعے خبر دیتا ہے۔ وہ اس عالم میں بڑے ناز و مسرت کے ساتھ خوش رہتا ہے۔ کیونکہ کمال تک پہنچنے کی امید اس کے سینے میں ہوتی ہے۔

۳ چراغ کی روشنی حقیقت کا علم ہے۔ اس کی گرمی حقیقت کی تہہ اور اس تک

---

[۱] حقیقت ہر چیز کی اصلیت کہلاتی ہے۔ عالمِ اجسام کو اگر شے کہا جائے تو عالمِ مثال اس کی حقیقت کہلائے گی اور اگر عالمِ مثال کو شے سے تعبیر کیا جائے تو عالمِ روح اس کی حقیقت ہو گی۔ و علیٰ ھذا القیاس، یہاں تک کہ عالمِ ذات بحت تمام حقیقتوں کی حقیقت ہے جسے حقیقۃ الحقیقۃ اور حقیقۃ الحقائق بھی کہتے ہیں۔

رسائی حقیقت کا حق ہوتا ہے۔

۴۔ پروانہ چراغ کی روشنی اور اس کی گرمی پر راضی نہیں ہوا۔ اس لئے اس نے پورے طور پر اپنے آپ کو آگ میں ڈال دیا۔ بعد ازاں مختلف شکلیں اس کی آمد کا انتظار کرتی ہیں چنانچہ وہ ان کو مقامِ نظر کے بارے میں خبر[1] دیتا ہے۔ اور نظر کو خبر پر ترجیح دیتا ہے جب وہ اس درجہ کو پہنچتا ہے تو لاشئے ہو جاتا ہے اور حقیر و پست بن کر بکھر جاتا ہے اب وہ بغیر کسی علامت کے، بغیر کسی جسم کے، بغیر کسی نام اور بغیر کسی نشان کے باقی رہتا ہے

جانتے ہو کس معنیٰ کی خاطر وہ مختلف صورتوں کی طرف لوٹتا ہے اور کس حال کے لئے جبکہ وہ یہ درجہ پا لیتا ہے۔ ایسا ہو جاتا ہے؟۔ حقیقت یہ ہے کہ جو مقامِ نظر تک پہنچ جاتا ہے وہ خبر کے عالم سے بے نیاز ہو جاتا ہے اور جس کی رسائی منظور تک ہو جاتی ہے۔ وہ مقامِ نظر کی بھی پروا نہیں کرتا۔

۵۔ یہ بات ایک کم ہمت، سست، مٹنے والے، پاپ کے پتلے اور خواہشات کے پجاری پر پوری نہیں اتر سکتی ہے۔ میری طرح، ہاں! میری طرح۔ گویا کہ میں "وہ" ہوں یا "وہ" میں ہو گیا۔ اگر تو "میں" بن گیا (یعنی دوئی مٹ گئی) تو مجھ سے اجتناب نہ کر۔ بالفاظِ دیگر میں اس کی طرح ہوں اور وہ میری طرح ہے تو وہ مجھے خود اپنے ہی سے خوف زدہ نہیں کرے گا۔

۶۔ اے گمان کرنے والے! ایسا گمان نہ کر کہ "اب" میں ہوں یا "آئندہ" میں ہوں گا یا "کبھی" میں تھا۔ البتہ تو صرف یہ کہہ سکتا ہے کہ میں ایک مستعد عارف ہوں یا پھر تو

---

[1] خبر و نظر، ان میں وہی فرق ہے جو شنیدہ اور دیدہ میں ہے۔ خبر وہ حقیقت جو علم کے ذریعہ سے حاصل ہو اور نظر وہ مقامِ حقیقت ہے جو مشاہدہ کے ذریعہ سالک کو حاصل ہوتا ہے۔

یہ کہہ سکتا ہے کہ میرا ایک حال ہے جو نامکمل ہے۔ میں "اس کا" تو ہوتا ہوں لیکن میں "وہ" نہیں ہو سکتا ہوں۔

۷ — اے نفس اگر تو سمجھنا چاہتا ہے تو یہ سمجھ لے کہ حقیقت سوائے احمد مجتبیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے کسی اور کے سپرد نہیں کی گئی۔ جن کی شان میں یہ آیت ہے: مَا كَانَ مُحَمَّدٌ اَبَا اَحَدٍ ، محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) تمہارے مردوں میں سے کسی کے باپ نہیں ہیں لیکن اللہ کے رسول اور سب نبیوں کے آخر میں ہیں۔ (سورہ احزاب ۲۳ آیت: ۴۰)۔

جب آپ دو جہاں کی حدود سے آگے بڑھ گئے، مقامِ جنّ و انس سے اوجھل ہو گئے اور آپ نے عالمِ امکان سے آنکھ بند کر لی تو پھر آپ کے لئے کسی جھوٹ اور غلطی کا شائبہ باقی نہیں رہا۔

۸ — یہاں تک کہ آپ فَكَانَ قَابَ قَوْسَيْنِ ، کے درجۂ قرب تک پہنچ گئے یعنی آپ اتنے قریب ہوئے کہ دو کمانوں کا یا اس سے بھی کم فاصلہ رہ گیا (سورۃ نجم ۵۳ آیت: ۹)۔

جب آپ حقیقت کے علم کی منزل تک پہنچے تو آپ نے قلب کے بارے میں خبر دی اور اس کو پرکھا اور جب حقیقت کے حق ہونے پر آگاہ ہوئے تو اس وقت اپنی مراد ترک کر دی اور خدائے بخشندہ کی اطاعت کے لئے سرِ تسلیم خم فرما دیا۔ اس طرح جب کوئی حقیقت کے حق ہونے تک پہنچتا ہے تو وہ اپنی مراد ترک کر دیتا ہے۔ اور خود کو حق کے سپرد کر دیتا ہے اور جب حق تک پہنچ جاتا ہے تو وہاں سے رجوع کرتا ہے بالآخر آپکو وصالِ حق نصیب ہوا اور آپ واپس تشریف لے آئے۔ اس وقت آپ نے فرمایا: اے اللہ! میری روح نے تجھے سجدہ کیا اور میرا دل تجھ پر ایمان لایا۔

جب آپ غایتوں کی غایت تک پہنچے تو فرمایا: اے اللہ! ایسی تعریف جو تیرے لئے سزاوار ہے، مَیں اس کا احاطہ نہیں کرسکتا ہوں۔ اور جب آپ کی رسائی حقیقت کی حقیقت تک ہوئی تو ارشاد فرمایا: اے اللہ! تُو ایسا ہی ہے جیسا کہ تُو نے خود اپنا وصف بیان کیا ہے۔

آپ نے خواہشِ نفس سے منہ پھیر لیا اور اپنی مُراد تک پہنچ گئے، مَا كَذَبَ الْفُؤَادُ مَا رَاٰى، (جو آپ نے دیکھا، آپ کے دل نے اس میں شبہ نہیں کیا۔ سورہ نجم ۵۳، آیت: ۱۱) کا یہی مفہوم ہے۔

سدرۃ المنتہیٰ[1] کے پاس نہ آپ داہنی جانب حقیقت کی طرف متوجہ ہوئے اور نہ بائیں جانب، حقیقت کی حقیقت طرف ملتفت ہوئے۔ بلکہ مُستقیم رہے آیت: مَا زَاغَ الْبَصَرُ وَمَا طَغٰى، (نہ آپ کی نگاہ پیچھے ہٹی نہ آگے بڑھی، سورہ نجم ۵۳، ۱۷)۔ اسی مقام کی نشاندہی کرتی ہے۔

حلّاج نے طاسین الفہم میں یہ بات واضح کی ہے کہ فہم انسان کی رسائی حقیقت کے ایک عام درجے تک بھی نہیں ہوسکتی ہے۔ حقیقۃ الحقیقۃ اور حق الحقیقۃ تک اس کا پہنچنا بہت مشکل ہے۔ ان تینوں مرتبوں کو ذہن نشین کرانے کے لئے حلّاج نے پروانہ و چراغ کی مثال پیش کی ہے۔ پہلا مرتبہ علم الحقیقۃ ہے جس کو وہ چراغ سے

---

[1] سدرۃ المنتہیٰ، دنیا کے درخت کی مانند کوئی بیری وغیرہ کا درخت نہیں ہے۔ صوفیائے کرام کے نزدیک وہ روحِ اعظم سے عبارت ہے جس کے اُوپر کوئی تعین اور مرتبہ نہیں ہے۔ یہ وہ مقام ہے جہاں بجز "ہُوِیّتِ محضہ" کے اور کچھ نہیں۔ اس کے پاس ہی آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کو رُویت واقع ہوئی۔ کیونکہ یہاں فنائے محض بقا کی طرف رجُوع ہوا (تفسیر حقّانی، سورہ نجم)۔

تشبیہہ دیتا ہے۔ دوسرا مرتبہ چراغ کی حرارت و گرمی ہے۔ جسے وہ حقیقۃ الحقیقۃ قرار دیتا ہے اور تیسرا مرتبہ پروانہ کا اپنے آپ کو چراغ کی روشنی میں گم کر دینا اور فنا کر دینا ہے۔ اس کو وہ حق الحقیقۃ سے تعبیر کرتا ہے۔

اس ظلمت کدۂ دھر میں نورِ حقیقت کا علم بہت دشوار ہے چہ جائیکہ اس کا احساس باقی رہے۔ پھر وہ احساس اتنا پختہ ہو جائے کہ انسان اپنے آپ کو اس حقیقت میں گم کر دے۔

حلاج کہتا ہے کہ یہ مقام ہر کس و ناکس کو نہیں مل سکتا۔ سچ تو یہ ہے کہ یہ مقام بہت بلند مقام ہے۔ اس تک رسائی سوائے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے اور کسی کی نہیں ہوئی ہے۔ چنانچہ معراج کا واقعہ آپ کے مقام کی بلندی کی خبر دیتا ہے جس کا ذکر سورہ نجم کی آیاتِ متذکرہ بالا میں پایا جاتا ہے۔

طاسین الفہم میں پروانہ سے طالبِ صادق کے قلبِ سوزاں اور چراغ سے سورہ نور کی آیت: اَللّٰہُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ، کی طرف اشارہ کیا گیا ہے۔ جس کا ترجمہ یہ ہے:

> اللہ آسمانوں اور زمین کا نور ہے۔ اس کے نور کی مثال ایسی ہے جیسے طاق جس میں چراغ ہو اور وہ چراغ شیشہ یعنی فانوس میں رکھا ہوا ہو۔ شیشہ گویا چمکتا تارا ہے اور چراغ اس بابرکت درختِ زیتون سے جلایا گیا ہو جو نہ شرقی ہو نہ غربی۔ اس کا تیل اگرچہ آگ نے اسے چھوا نہ ہو پھر بھی وہ لگتا ہے کہ چمک اٹھے گا۔ روشنی پر روشنی ہے۔ اللہ تعالیٰ اپنے نور کی طرف جس کو چاہتا ہے ہدایت دیتا ہے اور اللہ تعالیٰ آدمیوں کے لئے یوں مثالیں بیان کرتا ہے اور اللہ تعالیٰ ہر چیز کو خوب جانتا ہے۔ (۲۴ — ۳۵)

اس تفسیر کی رُو سے زجاجہ کا اشارہ قلبِ سالک کی طرف اور مصباح

سے مُراد رُوح ہے۔ شجرۃ جس سے یہ زجاجہ یعنی فانوس جس کو چمکتے تارے سے تشبیہہ دی گئی ہے۔ روشن کیا گیا ہے۔ صوفیوں کے نزدیک نفس ہے اور مشکوٰۃ (چراغدان — طاق) ان کے قول کے مطابق بدن ہے۔ اسی طرح زیتونہ سے وہ نفس کی اِستعداد مُراد لیتے ہیں جو اپنی قوتِ فکریہ کی وجہ سے نورِ قدس میں محو ہو جائے۔





باب تیسرا

# طاسین الصّفا

حقیقت ایک باریک چیز ہے۔ اس کے راستے تنگ ہیں۔ اس میں اُونچی اُٹھی ہوئی آگیں[1] ہیں اور اس کے پرے گہرا بیابان ہے۔ ایک اجنبی یعنی سالک اس راستہ پر چلتا ہے اور چالیس مقامات طے کرنے کی خبر دیتا ہے۔ وہ مقامات یہ ہیں:

۱: اَدَب ۲: ذہب ۳: سبب ۴: طلب ۵: عجب ۶: عطب ۷: طرب ۸: شرہ ۹: نزہ۔صفا ۱۰: صدق ۱۱: رِفق ۱۲: عِتق ۱۳: تسویح (تصریح) ۱۴: ترویح ۱۵: تمانی ۱۶: شہُود ۱۷: وجُود ۱۸: عد ۱۹: کد ۲۰: رد ۲۱: امتداد ۲۲: اعتداد ۲۳: انفراد ۲۴: انقیاد ۲۵: مُراد ۲۶: حضور ۲۷: ریاضت ۲۸: حِیاطت ۲۹: افتقاد ۳۰: اصطلاد ۳۱: تدبُّر ۳۲: تحیُّر ۳۳: تفکّر ۳۴: تصبّر ۳۵: تغیّر ۳۶: رِفض ۳۷: تنقّض (نقض) ۳۸: رعایت ۳۹: ہدایت اور ۴۰: بدایت۔

---

[1] شہیق، یہاں بطور اسم صفت واقع ہوا ہے۔ حلاج رح نے 'نیران' (جمع نار) کی صفت کے طور پر استعمال کیا ہے۔ یعنی ایسی آگ جو دھاڑنے والی ہے۔ اس کی ضد زفیر ہے ——

یہ دونوں لفظ سورہ ہود ۱۱، آیت: ۱۰۶ میں آئے ہیں۔ دوزخی جب دوزخ میں ڈالے جائیں گے تو ان کے لیے وہاں چلّانا اور دھاڑنا ہے۔

یہ اہلِ صفا اور صفوت کا مقام ہے۔

۲ــــ ان میں سے ہر مقام کے کچھ علوم ہیں۔ کچھ سمجھ میں آتے ہیں اور کچھ سمجھ میں نہیں آتے ہیں۔

۳ــــ آخر کار سالک بیابان (حقیقت) میں داخل ہوتا ہے اور وہاں جاگزیں ہوتا ہے اور پھر وہاں سے گذر جاتا ہے۔ اس بیاباں میں چاہے پہاڑ ہو یا ہموار زمین، کسی اہل کے لئے آرام و آہستگی کی کوئی گنجائش نہیں ہوتی ہے۔

۴ــــ پس جب موسٰی علیہ السلام نے اپنی مدت پوری کر دی۔ یعنی ان چالیس مقامات کو طے کر دیا۔ (۲۸ - ۲۹) تو انہوں نے اپنے اہل و عیال کو چھوڑ دیا کیونکہ وہ اس وقت حقیقت کے سزاوار ہو گئے تھے اور اس کے ساتھ ساتھ مقامِ "نظر" کے مقابلے میں مقام "خبر" پر راضی ہو گئے تھے تاکہ چھوٹے بڑے یعنی ان کے اور خیر البشر (یعنی محمد صلی اللہ علیہ وسلم) کے درمیان فرق برقرار رہے۔

اسی واسطے موسٰی علیہ السلام نے فرمایا تھا "شاید میں تمہارے پاس وہاں سے کچھ خبر لاؤں۔ (سورہ قصص ۲۸-۲۹)۔

۵ــــ جب ہدایت پانے والا "خبر" پر راضی ہو جاتا ہے تو ایک پیروی کرنے والا یعنی سالک کیوں اس کے نقشِ قدم یعنی "اثر"[1] پر راضی نہ ہو۔

۶ــــ موسٰی علیہ السلام نے جو کچھ سُنا وہ کوہِ طور پہ درخت سے نہیں سُنا اور نہ اس

---

[1] اثر نشان کو کہتے ہیں۔ سورہ طٰہٰ ۲۰، آیت ۸۳-۸۴ : کی طرف اشارہ ہے :
اے موسٰی! آپ نے اپنی قوم سے ایسی جلدی کیوں کی کہ (پہاڑ پہ وقتِ معینہ سے پہلے ہی آگئے) انہوں نے فرمایا کہ میری قوم کے لوگ میرے پیچھے نقشِ قدم پر آرہے ہیں اور اے میرے پروردگار میں نے تیری طرف آنے میں اس لئے جلدی کی تاکہ تو راضی ہو جائے۔

درخت کے قُرب و جوار سے سُنتا ہے۔ بلکہ حق تعالیٰ سے سُنتا ہے۔

۷ — حسین بن منصور حلاج کا قول ہے کہ میری مثال اس درخت جیسی ہے یہ اس کا کلام ہے۔ گویا میرا کلام نہیں ہے۔

۸ — پس وہ حقیقت جو تمہارے ذہن کی پیداوار ہے وہ بھی مخلوق ہے۔ لہٰذا تو مخلوق کو چھوڑ دے "تاکہ تو 'وہ' یا وہ 'تو' ہو جائے۔ جیسا کہ حقیقت کا تقاضا ہے یا اس کو یوں بھی کہہ سکتے ہیں کہ حقیقت، حقیقت ہے اور مخلوق مخلوق ہے۔ حقیقتاً تو "وہ" ہو جائے گا یا وہ 'تو' بن جائیگا؟

۹ — کیونکہ مَیں تو صرف اس کا وصف بیان کرنے والا ہوں۔ میرا کچھ نہیں ہے اس لئے حقیقت میں موصوف ہی ہے جو مختلف پردوں میں اپنا وصف بیان کر رہا ہے۔ پس کیا شان ہے اس موصوفِ حقیقی کی۔

شارحِ طواسین روزبہان بقلی نے اس کی تشریح یوں کی ہے کہ مَیں بھی واصفِ حقیقی کا جو تمام اوصاف کا سرچشمہ ہے، ایک وصف ہوں اور وصف کی کوئی حقیقت نہیں ہوتی ہے بلکہ وہ بھی واصف کا کمال (گُن) ہوتا ہے۔ پس کیا بلند مقام ہے اس واصف کا۔

۱۰ — حق نے اس سے کہا کہ تو دلیل کے لئے راہ نما ہے مگر مدلول کے لئے نہیں اور میں دلیل کے لئے بھی دلیل ہوں۔

۱۱ — حق نے مجھے عہد، قول اور اقرار کی مضبوطی سے وہ بنا دیا ہے جو حقیقت ہے اس کی شہادت میرے بھید[1] نے میرے ضمیر کے بغیر دی ہے۔ یہی میرا بھید ہے اور یہ طریقت سے بلند ہے۔ اس کی جانب ابن دآں سے اشارہ کیا جا سکتا ہے کہ وہی عارفوں کے

---

[1] سِرّ (بھید) مقامِ "انائے ذات" ہے۔ 'ذا' اسمِ اشارہ ہے اور ذات کا مخفف ہے۔ حلاج نے اس طرف اشارہ کیا ہے کہ مَیں نے اپنے آپ کو اس کی ذات میں گم کر دیا ہے۔

نزدیک حقیقت ہے ۔

۱۲ حلاج نے کہا ہے کہ حق نے میرے دل اور میرے علم کے بارے میں میری زبان میں بات کہی ہے ۔ اس نے دُوری کے بعد مجھے اپنا قُرب عطا کیا ہے اور اپنا برگزیدہ اور خاص بندہ بنایا ہے ۔

طاسین الصفار میں یہ بات بتلائی گئی ہے کہ حقیقت تک رسائی بہت دشوار ہے اس کا راستہ آگ کا سمندر ہے جو ایک سالک کو طے کرنا پڑتا ہے ۔ ان کٹھن منزلوں سے گذر کر آئینۂ دل میں صفا اور پاکیزگی پیدا ہوتی ہے ۔ پھر حقیقت کا عکس اس میں جلوہ گر ہوتا ہے ۔

حلاج نے یہاں چالیس مقامات گنوائے ہیں جن کو عبور کر کے سالک اہل صفا و صفوت کا درجہ حاصل کر سکتا ہے ۔ اس عبارت میں چالیس کا عدد قابلِ غور ہے ۔ اس سے چلّہ کی طرف بھی اشارہ ہے کہ بغیر چلّہ کشی کی مُشقّتوں کے سالک اپنے اندر نور نہیں پیدا کر سکتا ۔ چونکہ اس طاسین میں ہی حضرت موسٰی علیہ السلام کا ذکر بھی کیا ہے اس لئے اربعین کی رعایت سے سورہ اعراف کی آیت مندرجہ ذیل کی جانب تلمیح ہو سکتی ہے :

" اور ہم نے موسٰی سے تیس رات کا وعدہ کیا اور ان تیس میں دس اور ملا کر ان کو پُورا کیا ۔ پھر اس کے رب کا وعدہ چالیس رات کا پُورا ہوا "

(٧ : ١٤٢) ۔

اسی طرح آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم بھی غارِ حرا میں تشریف لے جاتے اور مہینوں مراقبہ و مجاہدہ فرماتے تھے ۔ آنحضرت کو جس وقت نُبوّت عطا فرمائی گئی اس وقت آپ کی عمر شریف چالیس سال کے قریب تھی ۔

حکماء کا قول ہے کہ انسان میں تین قوتیں پائی جاتی ہیں ؛ ۱ : نفسِ حیوانی جس کا ظہور ابتدائے آفرینش سے ہو جاتا ہے ۔ ۲ : نفسِ انسانی ، جب انسان شعور و عقل کی منزلوں میں داخل ہو جاتا ہے اور اچھے بُرے ، اور نفع و نقصان میں تمیز کرنے

لگتا ہے۔ ۳ : نفسِ ملکوتی ، جب اس میں وجدان اور عرفان کی چنگاری جاگ اٹھتی ہے اور اس کے شعور کی پیاس مادّی زندگی نہیں بجھاتی۔ وہ حقائق اور اسرار کی جانب متوجہ ہوتا ہے۔ یہ قوت چالیس سال اور اس کے بعد پیدا ہوتی ہے۔ اسی طرف حافظ شیرازی نے درج ذیل شعر میں اشارہ کیا ہے ؎

کہ اے صوفی شراب آنگہ شود صاف
کہ در شیشہ بماند اربعینی

کہ اے صوفی شراب عرفان اس وقت شیشۂ دل میں صاف ہو گی جب اس پر چالیس سال بیت جائیں گے۔

اسی حقیقت کی طرف اس آیت میں بھی اشارہ ملتا ہے :

"یہاں تک کہ جوان ہوا اور چالیس سال کی عمر کو پہنچا تو کہنے لگا کہ اے رب مجھے توفیق دے کہ میں تیری ان نعمتوں کا شکریہ ادا کروں جو تُو نے مجھے اور میرے ماں باپ کو عطا کی ہیں اور یہ بھی کہ میں ایسے کام کروں جن سے تو خوش رہے اور تو میری اولاد کو میرے لئے ٹھیک کر دے میں تیری طرف رجوع کرتا ہوں اور میں تیرے فرمانبرداروں میں سے ہوں"

(۴۶ - ۱۵)

اس کے بعد حلاج نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور حضرت موسیٰ علیہ السلام کے مقام کا مقابلہ کیا ہے اور بتلایا ہے کہ قرآن شریف آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے مقام کو مقامِ نظر سے اور حضرت موسیٰ علیہ السلام کے مقام کو مقامِ خبر سے تعبیر کرتا ہے۔ اہلِ دل کے نزدیک مقامِ نظر مقامِ خبر سے بہت بلند ہے۔

پھر حلاج نے اپنی طرف اشارہ کیا ہے کہ میں تو نشانِ راہ پر چلنے والا ہوں۔ مقامِ نظر اور خبر دونوں سے دُور ہوں۔ موسیٰ علیہ السلام نے جو کچھ درخت سے سُنا

وہ درخت کی آواز نہیں تھی بلکہ حق تعالیٰ کی آواز تھی۔ اس لیے جو کچھ میں کہتا ہوں (حلاج) اسے بھی میرا کلام نہ سمجھنا چاہیے۔ ایک درخت اللہ کی تجلّی کا مرکز بن جائے تو تعجب نہیں لیکن اگر ایک انسان جو اشرف المخلوقات ہے اگر وہ کسی تجلّی کا مرکز ہو جائے تو پھر کیوں تعجب ہو؟۔ حلاج نے اسی نکتہ کو یہاں پیش کیا ہے اور اسی کو وہ حقیقت کہتا ہے۔ یہ بات اس وقت تک سمجھ میں نہیں آسکتی جب تک دُنیا ترک نہ کر دی جائے اور اپنے نفس کو فنا نہ کر دیا جائے۔ جب امتیازِ من و تُو اُٹھ جائے گا پھر واصف، موصوف اور وصف میں کوئی فرق باقی نہ رہے گا۔ یہی حلاج کے قول کے مطابق وہ حقیقت ہے جو حق تعالیٰ نے اس کو قول و اقرار کی مضبوطی اور استقامت کی بنا پر عطا کی ہے۔ جس کی شہادت حلاج کا ضمیر نہیں بلکہ وہ بھید دیتا ہے جو اس کی زندگی اور ہستی میں مضمر ہے۔ یہ ہی وہ بھید ہے جو بہت کم لوگوں کو معلوم ہوتا ہے اور یہ ہی حقیقت ہے اس کے سوا اور کچھ نہیں ہے۔

آخر میں حلاج نے ثابت کیا ہے کہ خدا کی کوئی زبان نہیں ہے اور نہ اس کے کلام کا کوئی زبان احاطہ کر سکتی ہے۔ جس کو ہم حقیقت اور معرفت کہتے ہیں اس کی تعلیم بھی اس نے ہماری صلاحیت، ہمارے شعور اور ہمارے قلوب کے مطابق خود ہماری زبان میں دی ہے۔



باب چوتھا




# طاسین الدائرہ

۱ــــ برّانی، یعنی پہلا دائرہ وہ دائرہ ہے جس تک سالک پہنچ سکتا ہے۔ دوسرا دائرہ ایسا ہے کہ وہاں سالک پہنچ تو جاتا ہے لیکن پھر وہاں سے منقطع ہو جاتا ہے اور تیسرا دائرہ حقیقۃ الحقیقہ کے بیابانوں کا دائرہ ہے کہ وہاں سرگشتگی اور تحیّر کے سوا کچھ نہیں ہے۔ سالک وہاں بھٹک جاتا ہے اور گم ہو جاتا ہے۔ 'ب' سے مراد باب (دروازہ) ہے۔

پہلے دائرہ سے وہ دائرہ مراد ہے کہ جس کے سرے پر ب۱ اس طرح واقع ہے کہ اس میں داخل ہونے کی واضح گنجائش پائی جاتی ہے۔ گویا پہلے دائرے کا دروازہ موجود ہے۔ ب۲ کو دوسرا دروازہ سمجھنا چاہیے جو دائرے کے کنارے پر نہیں بلکہ اندر واقع ہے۔ یہاں تک سالک پہنچ تو سکتا ہے، مگر یہاں سے پھر منقطع ہو جاتا ہے اور اندر داخل نہیں ہو سکتا۔ ب۳ حقیقۃ الحقیقہ کے بیابانوں کا دروازہ ہے۔ یہ وہ باب یعنی ب۳ ہے جو ب۱ و ب۲ کے محاذ میں دوسرے دائرے کے نیچے واقع ہے۔

حاصلِ کلام یہ نکلا کہ پہلے عالم تک رسائی ہے۔ دوسرے عالم تک اگرچہ رسائی تو ہے

---

۱ 'برّانی' برّ (خشکی کا حصہ) کی طرف منسوب ہے۔ اس کی ضد جوّانی ہے جو جوّ (فضائے بسیط) کی طرف منسوب ہے۔ برانی، خارجی اور جوّانی، داخلی کے معنوں میں آتا ہے۔

لیکن وہاں سے سالک کی واپسی شروع ہو جاتی ہے اور تیسرے عالم تک اس کے شعور و عقل کی رسائی نہیں وہاں تحیر و سرگشتگی ہے۔

۲ــــ اور افسوس ہے اس شخص پر جو دائرے میں داخل ہو جائے اور آگے بڑھنا چاہے تو اس پر راستہ بند کر دیا جائے۔ یہ وہ مقام ہے کہ طالب کو یہاں سے لوٹا دیا جاتا ہے۔

دائرے میں اوپر کا نقطہ طالب کی ہمت ہے۔ حلاج کی مراد اس سے وہ نقطہ ہے، جو دائرے کی بائیں طرف دائرے کے پاس واقع ہے، اندر واقع نہیں ہے اور نیچے کا نقطہ اپنی اصل کی طرف سالک کی بازگشت ہے۔ اس سے وہ نقطہ مراد لیا ہے جو دوسرے دائرے میں دائیں جانب واقع ہے اور درمیانی نقطہ سالک کی سرگشتگی اور اس کا تحیر ہے۔ درمیانی نقطے سے وہ نقطہ مطلوب ہے جو دوسرے دائرے میں بائیں جانب پایا جاتا ہے۔

۳ــــ اور وہ دائرہ جس کا کوئی دروازہ نظر نہیں آتا ہے۔ اس کے عین درمیان جو نقطہ ہے وہی حقیقت ہے۔ یہی وہ مختصر دائرہ ہے کہ جو دائرہ ثانی کے درمیان واقع ہے۔

۴ــــ حقیقت کے معنٰی ایک ایسی چیز یا کیفیت و حیرت ہے جس سے نہ عالمِ ظاہری اور نہ عالمِ باطنی کی اشیاء چھپی رہتی ہیں۔ اور یہ حقیقت اشکال بھی قبول نہیں کرتی ہے گویا جوہرِ لطیف ہے۔

۵ــــ اگر تو اس چیز کو سمجھنا چاہے جس کی طرف میں نے اشارہ کیا ہے تو "چار پرندے لے اور ان کو مانوس کر لے"۔ (سورہ بقرہ ۲ ــ ۲۶۲)۔ کیونکہ جو حق ہے وہ تیرے پاس سے اڑ کر نہیں جائے گا۔

۶ــــ غیرت اس کو یعنی حقیقت کو غیبت (ضدِ حضور) کے بعد حاضر کر دیتی ہے۔ ہیبت اس کو روک دیتی ہے اور حیرت اس کو چھین لیتی ہے۔

۷ــــ یہ حقیقت کے معانی اور مطالب ہیں۔ اس سے بھی زیادہ باریک چیز ان مرکز دل

تک رسائی رکھنے والے حضرات کا نقل کردہ کلام ہے۔

۸ — سالک یہ سب کچھ دائرے کے اطراف سے دیکھتا ہے دائرے کے پرے سے کچھ نہیں دیکھتا ہے۔

۹ — جہاں تک علم الحقیقت کے سمجھنے کا تعلق ہے وہ فی نفسہٖ مقدس ہے اور یہ ہی دائرہ اس کا تقدس ہے۔ یعنی سالک کی رسائی علم الحقیقت تک نہیں ہوتی کیونکہ وہ عاجز ہے۔ علم کیا ہے؟ طلب ہے۔ اور دائرہ تقدس ہے۔

۱۰ — اسی واسطے حق تعالیٰ نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو "حرمی" یعنی حرمت و تقدس والا کہا ہے۔ کیونکہ آپ کسی وقت بھی دائرۂ حرمت و تقدس سے باہر نہیں نکلے ہیں۔

۱۱ — آپ کی ذات مخلوقات سے ورا ہے۔ آپ خدا سے ڈرنے والے اور مخلوقات پر نرم دل ہیں۔ آپ نے ان پر اظہارِ افسوس کیا ہے۔ کیونکہ وہ حقیقت سے غافل ہیں۔

اس طاسین میں حلاج نے تین دائروں کا بیان کیا ہے۔ صوفیائے کرام کے نزدیک دائرے سے مراد غیب کا عالم ہوتا ہے اور ان کو کشف و شہود کے ذریعے سے غیب کے عالم دائروں کی صورت میں نظر آتے ہیں۔ (تفسیر حقانی)

یہاں تین دائروں سے حسب ذیل تین عالم مراد لئے ہیں، ۱: پہلا دائرہ، اس سے عالمِ ملک مراد ہے جسے عالمِ ناسوت یا عالمِ شہادت بھی کہتے ہیں، ۲: دوسرا دائرہ، اس کو عالمِ ملکوت سے تعبیر کیا ہے۔ اسی کو عالمِ ارواح اور عالمِ غیب بھی کہتے ہیں۔ ۳: تیسرا دائرہ، یہ عالمِ جبروت کا دائرہ ہے۔ جسے دوسرے لفظوں میں حقیقتِ محمدیہ اور مرتبۂ احدیت بھی کہا جاتا ہے۔

صوفیاء کا قول ہے کہ کائنات اور اس کے علم کے دو حصے ہیں۔ ایک ظاہری، دوسرا باطنی۔ وہ لوگ جو عقل اور محض دنیاوی علوم ہی کو معیار قرار دیتے ہیں ان کی معلومات صرف ظاہری حصے تک ہی محدود رہتی ہیں لیکن وہ حضرات جن کی عقلیں نورِ شریعت

سے منوّر ہیں وہ باطنی حصّے یعنی عالمِ غیب سے بھی واقف ہوتے ہیں اور اس کے اسرار و رموز بھی ان پر اسی طرح منکشف رہتے ہیں ۔ جس طرح عالمِ ظاہری کے امور حکماء اور فلاسفر پر آشکارا ہیں ۔ ( عوارف المعارف )

حلاّج کے نزدیک پہلا دائرہ یہی ظاہری دُنیا ہے جس کے حقائق تک رسائی ممکن ہے دُوسرا دائرہ ' عالمِ ملکوت ' کا ہے ۔ گو وہاں تک خواص کی رسائی ہے مگر اس سے آگے کوئی نہیں جا سکتا ۔ یہاں سے سالک کی بازگشت شروع ہو جاتی ہے ۔ تیسرا دائرہ عالمِ جبروت ' ہے ' جسے حقیقتِ محمّدیہ اور مرتبہ احدیت کہا جاتا ہے ۔ یہ صفاتِ الٰہی کی عظمت و جلال کا مقام ہے ۔ یہ مرتبہ صرف آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو عطا ہوا ہے ۔ اسی کو صُوفیائے کرام مقامِ تحیُّر کہتے ہیں ۔ ( شریعت و طریقت ) ۔

چونکہ عالموں کو دائروں سے تعبیر کیا گیا ہے اور دائرے کا تصوّر بغیر نقطہء مرکز کے نہیں کیا جا سکتا ہے ۔ اسی واسطے حلاّج نے تین نقطوں کا بھی ذکر کیا ہے ۔ نقطہء عروج کو فوقانی نقطہ کہا ہے اور اس سے عالمِ ملکوت کی طرف اشارہ کیا ہے ۔ دوسرا نقطہ زوال ہے جسے وہ تحتانی نقطہ کہتا ہے ۔ اس سے عالمِ ناسُوت مُراد لیا ہے ۔ تیسرا نقطہ مرتبہ احدیت ہے جو صفاتِ الٰہی کے عظمت و جلال کا مقام ہے ۔ اس کو تحیُّر سے تعبیر کیا ہے ۔

اِن مقامات تک پہنچنا فنائے نفس کے بغیر ناممکن ہے ۔ جس طرح چار پرندے مانوس ہو کر مرنے کے بعد بھی حضرت ابراہیمؑ کے پاس ان کی آواز سُن کر چلے جاتے ہیں اسی طرح اگر حق کے ساتھ اُنس پیدا کر لیا جائے اور اپنی ہستی کو فنا کر دیا جائے تو پھر اس سے جُدائی کیسے ممکن ہے ؟ ۔

یہاں سالک کے قلب پر چار واردا تیں گذرتی ہیں : ۱ : غیبت ، ۲ : غلبت ۳ : ہیبت اور ۴ : حیرت ۔ حلاّج اِن ہی کو حقیقت کے معانی و مطالب

میں نہیں تھی مگر بعد میں پیدا ہوئی اور وہ چیز جو ابتدا میں نہ ہو لیکن بعد میں وجود میں آئے ۔ وہ اپنی ذات کے لئے مکان کی محتاج ہوتی ہے ۔ اس کے برعکس ایک ایسی ہستی جو ہمیشہ سے ہو جو اطراف و جوانب اور اسباب و ذرائع سے پہلے ہو اس کو سمتیں اور ظرفیں کیسے گھیر سکتی ہیں اور حُدود و نہایات کیسے چھُو سکتی ہیں ۔

۳ — اور جو یہ دعویٰ کرے کہ اس نے فنا ئے نفس کے ذریعے "اس کو" پہچان لیا ہے تو کس طرح ایک فانی اور مفقود ، ایک باقی اور موجود کو پہچان سکتا ہے ۔

۴ — اور جو شخص یہ کہے کہ مَیں نے اس کو اپنی ہستی کے ذریعے پہچانا ہے تو دو قدیم بیک وقت کیسے جمع ہو سکتے ہیں ۔

۵ — اور جو یہ کہے کہ مَیں نے اس کو اس وقت پہچانا جب اس کی حقیقت مجھ پر مجہول ہو گئی اس صورت میں جہل ، حجاب ( پردہ ) ہے اور معرفت حجاب سے ماوراء ہے اسکی کوئی حقیقت نہیں رہتی ہے ۔

۶ — اور جو شخص یہ کہتا ہے کہ مَیں نے اس کو "اِسم" کے ذریعے پہچانا ہے تو اِسم مسمّیٰ سے علیحدگی اختیار نہیں کرتا ہے کیونکہ اس کا تعلّق مخلوق سے نہیں ہے ۔

۷ — اور جو یہ ثابت کرے ۔ مَیں نے اس کو اسی کی ذات کے ذریعے پہچانا ہے تو اس صُورت میں بھی اس نے گویا دو معروف کی جانب اِشارہ کیا ہے حالانکہ معروف ایک ہی ہے ۔

۸ — اگر کوئی شخص یہ کہتا ہے کہ مَیں نے اس کو محض اس کی صنعت گری اور قُدرت کے ذریعے پہچانا ہے ۔ تو اس نے صانع کو چھوڑ کر صرف صنعت پر اِکتفا کر لیا ہے ۔

۹ — اور جو آدمی یہ دعویٰ کرتا ہے کہ مَیں نے اس کو اپنے عجز کی وجہ سے پہچان لیا ہے تو ایک عاجز کی حقیقت یہ ہے کہ اس کا سلسلہ معروف سے مُنقطع ہوتا ہے اور جس کا سلسلہ مُنقطع ہو وہ معروف کا کیسے اِدراک کر سکتا ہے ۔

۱۰ — اور جس شخص نے یہ بات کہی کہ جس طرح اس نے مجھے پہچاننے کا علم دیا ، اُسی کے

مطابق مَیں نے اس کو پہچانا ہے، اس صورت میں قائل نے اپنے علم کی طرف اِشارہ کیا ہے اور معلوم کی جانب لوٹ گیا ہے چُونکہ مَعلُوم ذات سے الگ ہوتا ہے۔ لِھٰذا جس نے ذات سے جُدائی اِختیار کر لی وہ کیسے ذات کا اِدراک کر سکتا ہے۔

۱۱ـــ اور جس نے یہ بات کہی کہ جس طرح خود اس نے اپنی ذات کا وصف بیان کیا ہے اُسی کے مطابق مَیں نے اس کو پہچانا ہے۔ سو اس شخص نے اثر (نشان) کو چھوڑ کر خبر پر قناعت کر لی ہے۔

۱۲ـــ اور جس نے یُوں کہا کہ مَیں نے اس کو دو حدّوں پر پہچانا ہے، سو اسے معلوم ہونا چاہیے کہ معروف واحد شے ہے اور وہ جگہ قبول کرنے اور جُز ہونے کی گنجائش نہیں رکھتا ہے۔

۱۳ـــ اور جو شخص یہ کہتا ہے کہ مَعرُوف (ذاتِ خداوندی) ہی نے اپنے آپ کو پہچانا ہے، وہ اس بات کا اِقرار کرتا ہے کہ عارف جُدائی میں مبتلا ہے اور دُوری و علیحدگی کا متکلّف ہے۔ کیونکہ معروف ہمیشہ اپنے نفس کا عارف رہا ہے۔

۱۴ـــ عجیب بات ہے کہ ایک ایسا شخص جو یہ نہیں جانتا ہے کہ اس کے بدن پر کالا بال کیوں اور سفید بال کس لیے اُگتا ہے، وہ کیسے دعویٰ کر سکتا ہے کہ وہ تمام چیزوں کے خالق کو پہچان سکتا ہے؟۔

ایک ایسا اِنسان جو مُجمل اور مفصّل کو نہیں جانتا، جو اسباب و علل کو نہیں سمجھتا اور جو حقائق و لطائف پر نظر نہیں رکھتا اس کا دعویٰ معرفت ایک ایسی ذات کے لئے جو دائمی اور اَبدی ہے کیونکر دُرست تسلیم کیا جا سکتا ہے؟۔

۱۵ـــ پس وہ ذات پاک ہے جس نے ان معرفت کے دعویٰ کرنے والوں پر کہیں الفاظ و اسمار کے، کہیں نقوش و رسُوم کے اور کہیں عادات و علامات کے پردے ڈال رکھے ہیں۔ کہیں اس نے قال کے بھیس میں کہیں حال کے لباس میں، کہیں کمال کے

پیرہن میں، کہیں جمال کے پردے میں اپنے حُسنِ جہاں آرا کو چھپا رکھا ہے۔

دِل ایک ایسا گوشت کا لوتھڑا ہے جو بدن کے کھوکھلے حصّہ میں واقع ہے۔ معرفت وہاں کیسے سما سکتی ہے کیونکہ وہ ایک جوہرِ ربّانی ہے۔

۱۶۔ سمندِ عقل کے لئے طول و عرض یعنی لمبائی اور چوڑائی ہے۔ بندگی اور طاعت کے لئے سُنّتیں اور فرائض ہیں اور تمام مخلوق اس زمین و آسمان کے دائرے میں محصُور ہیں۔

۱۷۔ مگر معرفت کے لئے طُول و عرض نہیں ہے۔ نہ وہ زمین و آسمان میں ٹھہر سکتی ہے اور نہ وہ ظاہری اور باطنی چیزوں میں سُنّتوں اور فرضوں کی طرح سما سکتی ہے۔

۱۸۔ اور جس نے یہ دعویٰ کیا کہ مَیں نے اس کو حقیقتاً پہچان لیا ہے۔ اس نے اپنے وجُود کو معروف کے وجُود سے بھی زیادہ عظیم اور بزرگ تر کر لیا ہے۔ کیونکہ جو شخص کسی چیز کو اس کی حقیقت کی تہہ تک پہنچ کر پہچان لیتا ہے وہ دراصل اس چیز سے بھی زیادہ قوی ہو جاتا ہے۔ (یہ گمان بھی ذاتِ خداوندی کے بارے میں درست نہیں ہو سکتا ہے)۔

۱۹۔ اے مخاطب! اس کائنات میں سب سے زیادہ حقیر چیز ایک ذرّہ ہے اور حقیقت یہ ہے کہ تُو اس کا بھی ادراک نہیں کر سکتا ہے۔ پس وہ شخص جو ایک ذرّہ کو بھی نہیں پہچان سکتا ہے، کس طرح اس ذات کی معرفت کما حقّہٗ حاصل کر سکتا ہے۔ جس کا پہچاننا تمام چیزوں سے کہیں زیادہ مشکل اور دشوار ہے۔

لہٰذا عارف وہ ہے جو دیکھتا ہے یعنی اس کی حیثیّت نظری ہوتی ہے اور معرفت یہ ہے کہ جس ذات کے ذریعے وہ بقا حاصل کرتا ہے اس سے یہ بات واضح ہو گئی کہ معرفت ایک قطعی دلیل کے ذریعے سے ثابت ہے۔ کیونکہ معرفت میں ایک دائرہ ہے جو اس عَین کی مانند ہے، جو شگافتہ ہو۔

لفظ معرفت کی عین کو مقامِ لاہُوت کے دائرے سے تعبیر کیا ہے کیونکہ صُوفیائے کرام عَین سے مقامِ ذات کی طرف اشارہ کرتے ہیں۔ "ع" کتابت

میں اپنے اندر دائرہ رکھتی ہے۔ اور مُتشفوق بھی ہوتی ہے اس واسطے لفظ معرفت کی عَین سے اس طرف توجّہ دلائی گئی ہے اور کہا گیا ہے کہ معرفت ایک قطعی دلیل سے ثابت ہے۔

۲۰ــ اور ایک مُقیّد و معدوم کی طرف سے اور اس علم کی وجہ سے جو ذاتی ہو، معرفت کی عَین اس کے میم ہوّیت (ذاتِ مطلق) کی وجہ سے پوشیدہ ہو جاتی ہے۔ یعنی حقیقتِ معرفت مقامِ معرفت میں گم ہو جاتی ہے۔ عَین، حقیقت اور ذات کو، میم، محل اور مقام کو کہتے ہیں۔ پس ایک مُقیّد و معدوم کی رسائی اور اس کے علم کی پہنچ وہاں تک نہیں ہو سکتی وہ اس سے الگ تھلگ ہوتی ہے اور واردات قلبی کے سبب اس سے جُدا رہتی ہے۔ وُہ دُور ہونے والی بھی ہے اور قریب ہونے والی بھی ہے۔

اس کی طرف (معرفت کی طرف) رغبت کرنے والا اس سے ڈرنے والا ہوتا ہے اور اس سے ڈرنے والا اس سے جُدا ہونے والا ہوتا ہے۔ اس سے چُھپنے والا اس کے سامنے آنے والا، اور اس کے سامنے آنے والا اُس سے چھپنے والا ہوتا ہے اس کے اُوپر کوئی بلند چیز نہیں ہے۔ اسی طرح اس کے نیچے کوئی پست چیز بھی نہیں ہے (اضداد کو جمع کیا ہے)۔

۲۱ــ معرفت مخلوقات سے جُدا ہونے والی ہوتی ہے۔ کیونکہ مخلوقات حادث ہیں ان کو ہمیشگی اور دوام حاصل نہیں ہے۔ اس کے برعکس معرفت ہمیشگی کے ساتھ رہنے والی ہوتی ہے۔ اگرچہ اس کے تمام راستے بند ہیں اور کوئی سبیل اس کی طرف نہیں ہے پھر بھی اس کے تمام مطالب اور معانی واضح ہیں جن کے لئے کسی دلیل کی ضرورت نہیں ہے۔ معرفت ایک ایسی چیز ہے جس کا اِدراک انسانی حواس نہیں کر سکتے ہیں اور جس کے ساتھ لوگوں کے اوصاف بھی وابستہ نہیں ہو سکتے ہیں۔

۲۲ــ معرفت والا اکیلا ہوتا ہے۔ اس کا اختیار کرنے والا اس کا منحرف ہوتا ہے۔ اس کی طلب والا درد میں مُبتلا رہتا ہے۔ اس سے وابستہ رہنے والا اپنی متاعِ ہستی

کو گم کرنے والا ہوتا ہے۔ اس کا ظاہر کرنے والا قائم رہنے والا ہوتا ہے اس کے ڈرنے والا پرہیزگار ہوتا ہے اور اس سے آنکھ بند کرنے والا اس کو نظر میں رکھنے والا ہوتا ہے

معرفت کی رسیاں یعنی اس کے وسیلے ہی اس کو تھامنے والے اور اس کے اسباب ہوتے ہیں۔

۲۳۔ پس معرفت بھی ٹھیک اسی طرح ہے جس طرح وہ ہے اور جیسی کہ وہ ہے اور معروف بھی ویسا ہی ہے جیسا کہ وہ خود ہے اور جیسے وہ اپنی ذات سے ہے، معرفت بھی ویسی ہی ہے جیسی وہ خود ہے اور معروف بھی ویسا ہی ہے جیسا وہ خود ہے۔ گویا کہ معروف معرفت ہے اور معرفت معروف ہے۔ معروف خود اپنی مثال ہے اور معرفت بھی خود اپنی مثال ہے۔ مقام "ھِیَ" اور مقام "ھُوَ" کو کوئی نہیں پہنچ سکتا ہے۔ ہم کَاَنَّھَا اور کَاَنَّہٗ ہی کہہ سکتے ہیں۔

معرفت کی بنیادیں اس کے ارکان ہیں اور اس کے ارکان اس کی بنیادیں، ان دونوں کو ایک دوسرے سے جدا نہیں کیا جا سکتا ہے۔ جو اس کے ہیں وہ اسی کے ہیں۔ وہ پھر کسی اور کے نہیں ہو سکتے ہیں۔ معرفت کی بنیاد خود اسی سے قائم ہے، اسی کے لئے ہے اور اسی کے ذریعے سے ہے۔

یہ "وہ" ہے "وہ" "یہ" ہے۔ یعنی معرفت معروف ہے اور معروف معرفت ہے۔ یہ مقامِ یکتائی ہے یہاں دوئی مٹ جاتی ہے۔ معرفت معروف کے لباس میں اور معروف معرفت کے پردے میں جلوہ گر ہے۔ ہم صفت کو موصوف سے، موصوف کو صفت سے، معرفت کو معروف سے، معروف کو معرفت سے اور قدرت کو قادر سے اور قادر کو قدرت سے الگ نہیں کر سکتے ہیں۔ اسی مقام کو لَا ھُوَ اِلَّا ھُوَ کہتے ہیں۔

۲۴۔ پس عارف وہ ہے جو دیکھتا ہے۔ یعنی مرتبہ رویت میں پہنچ جاتا ہے۔ اور معرفت وہ ذات ہے جس کے ذریعے وہ بقا حاصل کرتا ہے۔ لہٰذا عارف دوسرے لفظوں میں

اس ذاتِ پاک کے عرفان ہی کا نام ہے ۔ کیونکہ عرفان کے بغیر اس کا وجود باقی نہیں رہتا ہے۔ وہ غور کرے تو خود اس کا وجود، وجودِ مُطلق کے عرفان کی جیتی جاگتی دلیل ہے ۔ جہاں تک حقیقت کا تعلّق ہے معَرفت اور معَروف ہر دو اس سے بلند ہیں۔ عارف یہ ہی کہہ سکتا ہے ۔

دوئی را چوں بدر کردم یکی دیدم دو عالم را
یکی بینم، یکی دانم، یکی گویم، یکی خوانم

۲۵ــــ معرفت کے بارے میں اس کے علاوہ جتنی باتیں بھی ہیں وہ سب افسانہ گو لوگوں کے ذہن کی اُپج ہے ۔ اگر لوگوں کے طبقات کو سامنے رکھا جائے تو معرفت محض خواص کے حصّے میں آتی ہے ۔ عام لوگوں کی فکر اس کے بارے میں اِنتشار کا شکار ہے اس کے بارے میں جو لوگ رائے زنی کرتے ہیں اور قیل و قال کے ذریعے مجلس آرائی کرتے ہیں وہ وسوسوں میں مُبتلا ہیں اور جو لوگ اس بارے میں سوچ بچار کے عادی ہیں انہیں مایوسی نے گھیر رکھا ہے ۔ جن کو اس کے مسائل سے وحشت ہوتی ہے وہ غفلت میں پڑے ہوئے ہیں ۔

۲۶ــــ بات یہ ہے کہ حق، حق ہے اور مخلوق مخلوق ہے ۔ اس کو جوں کا توں تسلیم کر لینا چاہیے اور اس میں کوئی حرج نہیں ہے ۔



# تشریحات




۱۔ پہلے دائرے کے اوپر مقام لاتعین یا احدیت کا درجہ ہے۔

۲۔ دوسرے دائرے کے اوپر وحدت یا حقیقت محمدی یا نور محمدی ہے۔

۳۔ تیسرے دائرے کے اوپر واحدیت یا حقیقت انسانی یا روح محمدی یا روح اعظم ہے۔
روح اعظم سے (بائیں جانب اسمائے الٰہی اور (دائیں جانب) اس کے مدمقابل اسمائے کیانی نکلے ہیں جو مخلوقات کے نام ہیں۔




حوالہ: طاسین الاسرار فی التوحید



حوالہ: طاسین التوحید (دفعہ ۴)




حوالہ: طاسین الدائرہ



حوالہ: طاسین النقطہ (دفعہ ۱۱)

# "خالق کل شی" کے ہر اس نام کا قرآن شریف سے حوالہ جس سے ایک خاص مخلوق پیدا ہوئی ہے

| نمبر شمار | خالق کا نام | سورت کا نام | سورت کا نمبر | آیت کا نمبر | تخلیق کی صورت |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱۔ | بدیع | انعام | ۶ | ۱۰۱ | عقل کل |
| ۲۔ | باعث | جمعہ | ۶۲ | ۲ | نفس کل |
| ۳۔ | باطن | حدید | ۵۷ | ۳ | طبیعت کل |
| ۴۔ | آخر | حدید | ۵۷ | ۳ | جوہر ہبا |
| ۵۔ | ظاہر | حدید | ۵۷ | ۳ | جسم کل |
| ۶۔ | حکیم | صف | ۵۹ | ۲۴ | شکل کل |
| ۷۔ | محیط | حٰم سجدہ | ۴۱ | ۵۴ | عرش |
| ۸۔ | شکور | فاطر | ۳۵ | ۳۰ | کرسی |
| ۹۔ | غنی | آل عمران | ۳ | ۹۷ | فلک المنازل |
| ۱۰۔ | مقتدر | قمر | ۵۴ | ۴۲ | فلک البروج |
| ۱۱۔ | رب | حٰم سجدہ | ۴۱ | ۹ | زحل |
| ۱۲۔ | علیم | مجادلہ | ۵۸ | ۷ | مشتری |
| ۱۳۔ | قہار | مومن | ۴۰ | ۱۶ | مریخ |
| ۱۴۔ | نور | نور | ۲۴ | ۳۵ | شمس |
| ۱۵۔ | مصوّر | صف | ۵۹ | ۲۴ | زہرہ |
| ۱۶۔ | مُحصی | جن | ۷۲ | ۲۸ | عطارد |
| ۱۷۔ | مہیمن | صف | ۵۹ | ۲۰ | قمر |

| نمبر شمار | خالق کا نام | سورت کا نام | سورت کا نمبر | آیت کا نمبر | تخلیق کی صورت |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱۸۔ | قابض | بقرہ | ۲ | ۲۴۵ | نار (آتش) |
| ۱۹۔ | حی | بقرہ | ۲ | ۲۵۵ | ہوا (باد) |
| ۲۰۔ | محی | روم | ۳۰ | ۵۰ | ماء (آب) |
| ۲۱۔ | ممیت | بقرہ | ۲ | ۲۵۸ | ارض (خاک) |
| ۲۲۔ | عزیز | قمر | ۵۴ | ۴۲ | معدن |
| ۲۳۔ | رزاق | ذریات | ۵۱ | ۵۸ | نباتات |
| ۲۴۔ | مذل | آل عمران | ۳ | ۲۶ | حیوانات |
| ۲۵۔ | قوی | حج | ۶۲ | ۷۴ | ملائک |
| ۲۶۔ | لطیف | لقمان | ۳۱ | ۱۶ | جن |
| ۲۷۔ | جامع | نور | ۲۴ | ۶۲ | انسان |
| ۲۸۔ | رفیع الدرجات | مومن | ۴۰ | ۱۵ | انسان کامل |

یہ نقشہ خواجہ خانصاحب کی کتاب راز انا الحق (انگریزی) سے لیا گیا ہے۔

---

# تخریجِ آیات

طواسین میں قرآن شریف کی آیات کی طرف جا بجا اشارات ملتے ہیں۔ ہم نے ایسے مقامات کی جمع آوری کی کوشش کی ہے۔ یہ تو نہیں کہا جا سکتا کہ ایسے تمام حوالے قلم بند کر لیے گئے ہیں۔ البتہ اکثر و بیشتر کو یک جا کیا گیا ہے۔ جن کی تعداد ۸۰ حوالوں تک پہنچ جاتی ہے۔ یہ حوالے بعض جگہ بعینہٖ قرآن شریف کی آیات کی شکل میں ہیں، بعض جگہ قرآن کے فقروں اور لفظوں کی صورت میں، اور بعض جگہ طواسین کی عبارت سے قرآنی آیات کا مفہوم متبادر ہوتا ہے۔ ہم نے باب وار پہلے دفعہ نمبر تحریر کیا ہے پھر اس کے سامنے طاسین کے الفاظ دیے ہیں۔ بعد ازاں سورت اور آیت کا نمبر اور آخر میں آیت کا ترجمہ دیا ہے۔

## باب اوّل۔ طاسین السراج

| | | |
|---|---|---|
| ۱۔ طٰسٓ۔ سورۂ نمل اس سے شروع ہوتی ہے۔ | ۲۷ : ۱ | (ان حروف کے اسرار کو اللہ ہی بہتر جانتا ہے۔) |
| سراج | ۳۳ : ۴۶ | ہم نے آپ کو سراج منیر بنا کر بھیجا ہے۔ |
| عاد | ۳۶ : ۳۹ | یہاں تک کہ چاند اپنی قدیم شکل پر لوٹ آیا۔ |
| اُمّی | ۷ : ۱۵۸ | پس ایمان لاؤ اللہ پر اور اس کے رسول اُمّی پر۔ |
| مکبّا | ۲۸ : ۷۵ | جس نے آپ پر قرآن فرض کیا وہ آپ پہلی جگہ (مکہ) کی طرف ضرور لوٹانے والا ہے۔ |

| حوالہ | ترجمہ |
|---|---|
| ٢ - شرح صدرهٗ ٩٤ : ١ | کیا ہم نے تیرا سینہ نہیں کھول دیا۔ |
| رفع قدرهٗ ٩٤ : ٤ | تیرے ذکر کے آوازہ کو بلند کیا۔ |
| اوجبَ امرهٗ ٣ : ٣٠ | میری پیروی کرو۔ |
| واظهر بدرهٗ ٦٦ : ٣ | اور ظاہر کر دیا اس چاند کو اللہ نے |
| ٣ - اَمَر بِستّةٍ ٧ : ١٥٧ | اس آیت میں ان چھ چیزوں کا ذکر ملتا ہے جس کا آپ نے حکم دیا ہے۔ |
| ٤ - سِویٰ الصدیق ٩ : ٤٠ | اس میں حضرت صدیق اکبر کا ذکر ہے۔ |
| ٥ - الّذین اٰتینا ٢ : ١٤٢ هم الکتاب | جن کو ہم نے کتاب دی وہ آپ کو ایسا پہچانتے ہیں جیسا اپنے بیٹوں کو۔ |
| ٦، ٧ - اظرف ولعرف ٩ : ١٢٨، ٣ : ١٥٩ | ان آیات میں ان اوصاف کا ذکر ہے۔ |
| اسمهٗ احمد ٦١ : ٦ | اس کا نام احمد ہے |
| اظهرهٗ واکبرهٗ ٦١ : ٩ | اللہ اس کو سب پر غالب کرنے والا ہے۔ |
| ٨ - کلامهٗ نبویّ ١٠ : ١٥ | مجھے یہ اختیار نہیں ہے کہ میں اپنی طرف سے اس کو بدل دوں۔ میں اس کی پیروی کرتا ہوں جو مجھ پر وحی کی گئی ہے۔ |
| لاشرقی ولاغربی ٢٤ : ٣٥ | جو نہ شرقی ہے نہ غربی |
| صاحبهٗ اُمیّ ٥٣ : ٢ | نہ تمہارا رفیق گمراہ ہوا نہ بھٹکا |
| ٩ - والحق انطقهٗ ٥٣ : ٣، ٤ | وہ اپنی خواہش سے نہیں بولتے یہ وحی ہے جو ان پر نازل کی گئی ہے۔ |
| عبارتهٗ عربیٌّ ٣٩ : ٢٨ | ان کی عبارت 'قرآن' عربی ہے جس میں کوئی کجی نہیں ہے۔ |
| الذی اتی بکلام ٤١ : ٤١، ٤٢ قدیم۔ | آپ قدیم کلام لے کر آئے جو ایک نادر کتاب ہے۔ اس میں جھوٹ کا دخل نہیں۔ |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۰۔ اشارَ الی بیت الحرام | ۲ : ۱۴۴ | اور جہاں تم ہو اپنے منہ اس کی طرف پھیرو۔ |
| اُرسل الی الانام | ۷ : ۱۵۸ | آپ کہہ دیجئے کہ اے لوگو! میں تم سب کی طرف اللہ کا رسول ہو کر آیا ہوں۔ |
| ۱۲۔ الحق بہ | ۹ : ۴۰ | اللہ (حق) ہمارے ساتھ۔ |
| | ۱۰ : ۵۳ | آپ کہہ دیجئے ہاں مجھے رب کی قسم یہ سچ ہے۔ |
| ھو الآخر فی النبوۃ | ۳۳ : ۴۰ | لیکن آپ اللہ کے رسول اور سب نبیوں پر مہر یعنی سب کے آخر میں ہیں۔ |
| ۱۴۔ الحق ما اسلمہ | ۹۳ : ۳ | تیرے رب نے تجھے نہیں چھوڑا یعنی کسی کے سپرد نہیں کیا۔ |
| ۱۶۔ اشاع برھانہ | ۴ : ۱۷۵ | لوگو! تمہارے رب کی طرف سے تمہارے پاس حجت آ چکی ہے۔ |
| انزل فرقانہ | ۲۵ : ۱ | بڑی برکت والا ہے وہ جس نے اپنے بندے پر فرقان نازل کیا۔ |
| اعجز اقرانہٗ | ۲ : ۲۳، ۲۴ | جو کلام ہم نے اپنے بندے (محمدؐ) پر نازل کیا ہے اگر تمہیں اس میں شک ہے تو اس قسم کی ایک سورت لے آؤ۔ . . پھر تم ایسا نہ کر دگے اور ہرگز ایسا نہ کر سکو گے۔ |
| اثبت بُنیانہٗ | ۲۵ : ۳۲ | تاکہ ہم تیرا دل اس سے ثابت رکھیں۔ |
| ان ھرب میادینہ | ۱۲ : ۱۰۸ | یہ میری راہ ہے میں اللہ کی طرف علیٰ وجہ بصیرت تمہیں بلاتا ہوں۔ سوا آپ کے راستوں سے بھاگ کر کہاں راستہ ملے گا۔ |
| کثیبِ مُھیل | | آپ کی حکمت کے سامنے حکمار کی دانائیوں |

کے پہاڑ ریت کے بُھر بُھرے ٹیلوں کی
مانند ہیں

---

## باب دوم۔ طاسین الفہم

| | |
|---|---|
| ۷۔ ماکان محمد ۳۳ : ۴۰ | محمد صلی اللہ علیہ وسلم تم میں مردوں کے باپ نہیں ہیں۔ |
| ۸۔ وکان قاب قوسین ۵۳ : ۹ | پس دونوں کے درمیان دو کمانوں جتنا فاصلہ رہ گیا۔ |
| امن بک فُوَادی ۹ : ۱۹۳ | مَیں سب سے پہلے اسلام لانے والا ہوں۔ |
| ماکذب الفواد ۵۳ : ۱۱ | جو دیکھا اس میں (اس کے) دل نے جھوٹ نہیں سمجھا۔ |
| عِندَ سِدرَۃِ المُنتَھیٰ ۵۳ : ۱۴ | سدرۃ المنتہیٰ کے پاس۔ |
| مازاغ البصروماطغیٰ ۵۳ : ۱۷ | نگاہ بہکی نہ حد سے بڑھی۔ |

---

## باب سوم۔ طاسین الصفا

| | |
|---|---|
| ۱۔ فیھا رانٌ شھیقۃ ۱۱ : ۱۰۶ | جو بدبخت ہیں آگ میں جائیں گے۔ ان کو وہاں چلّانا اور دھاڑنا ہے۔ |
| مقامات الاربعین ۷ : ۱۴۲ | پھر اس کے رب کا وعدہ چالیس رات کا پورا ہوا۔ |
| ۳۔ ثم دخل ۲۸ : ۱۵ | موسیٰ علیہ السلام شہر میں جب لوگ بےخبر تھے داخل ہوتے۔ |

| | | |
|---|---|---|
| ۴۔ ثم قضی | ۲۸ : ۲۹ | جب موسیٰ علیہ السلام نے میعاد پوری کر دی۔ |
| | ۲۷ : ۷ | تاکہ میں تمہارے پاس کوئی خبر لاؤں |
| ۵۔ علی الاثر | ۲۰ : ۸۴ | وہ میرے نقشِ قدم پر ہیں اور میرے رب میں نے اس لیے جلدی کی کہ تو راضی ہو جائے۔ |
| ۶۔ من الشجر من جانب الطور | ۲۸ : ۲۹ | کوہ طور کی طرف سے ایک درخت سے آگ دیکھی۔ |
| ۸۔ دع الخلیقۃ | ۱۵ : ۳ | انھیں چھوڑ کہ کھائیں، فائدہ اٹھائیں اور امیدوں میں بھولے رہیں۔ |

---

## باب چہارم۔ طاسین الدائرہ

| | | |
|---|---|---|
| ۵۔ فخذ اربعۃ | ۲ : ۲۶۰ | تو چار پرندے لے لے اور ان کو اپنے ساتھ ہلا لے |

---

## باب پنجم۔ طاسین النقطہ

| | | |
|---|---|---|
| ۶۔ کلا لا وزر | ۷۵ : ۱۱، ۱۳ | ہرگز نہیں، کہیں پناہ کی جگہ نہیں۔ اس دن تیرے رب کی طرف ٹھہرنے کی جگہ ہے۔ اس دن آدمی کو بتایا جائے گا جو اس نے آگے بھیجا ہے اور جو پیچھے چھوڑا ہے۔ |
| ۱۰۔ لیس کمثلہ شی | ۴۲ : ۱۱ | اس کی مانند کوئی چیز نہیں اور وہ سنتا دیکھتا ہے۔ |
| ۱۴۔ ماکذب الفواد ما رای | ۵۳ : ۱۱ | دل نے جھوٹ نہیں کہا جو دیکھا۔ |
| ۱۵۔ اروا ہ فغذاہٗ | ۹۳ : ۴ - ۷ | اور البتہ عنقریب تیرا رب تجھے دے گا پھر |

تو راضی ہو جائے گا الخ

۱۶۔ "قاب" ۵۰ : ۹ — قاب قوسین کی طرف اشارہ۔

۱۷۔۱۸۔ ماضل صاحبکم ۵۳ : ۲ — تمہارا رفیق نہ گمراہ ہوا ہے نہ بے راہ۔

۲۰۔ ان ھو الا وحی یوحیٰ ۵۳ : ۴ — یہ تو وحی ہے جو آپ پر نازل ہوتی ہے۔

۲۲۔ دنیٰ فتدلیٰ ۵۳ : ۸ — پھر قریب ہوئے اور مزید نزدیک آ گئے۔

۲۳۔ وکان قاب قوسین ۵۳ : ۹ — پس دو کمانوں کے درمیان جتنا فاصلہ رہ گیا۔

۳۳۔ فی کتاب مکنون ۵۶ : ۷۸ — چھپی ہوئی کتاب میں

وکتاب مسطور ۵۲ : ۲ — اور لکھی ہوئی کتاب کی قسم

---

## باب ششم۔ طاسین الازل والالتباس

۲۔ مازاغ البصر وماطغیٰ ۵۳ : ۱۷ — نگاہ نہ بہکی نہ حد سے بڑھی۔

۹۔ وان علیک لعنتی ۳۸ : ۷۸ — اور بلاشبہ میری لعنت تجھ پر ہے۔

۱۱۔ استکبرت ۳۸ : ۷۵ — کیا تو نے تکبر کیا۔

اناخیرٌ منہُ ۷ : ۱۱ — مَیں اس سے بہتر ہُوں۔

خلقتنی من نار ۷ : ۱۲ — تو نے مجھے آگ سے پیدا کیا۔

۱۳۔ انظر الی الجبل ۷ : ۱۴۳ — (اے موسیٰ) پہاڑ کی طرف دیکھ۔

۲۱۔ ماعلمت لکم من الہٍ غیری ۲۸ : ۳۸ — مَیں نے اپنے سوا تمہارا کوئی معبود معلوم نہیں کیا۔

۲۷۔ مھین ۴۳ : ۵۲ — خفیف۔ ذلیل و خوار۔

کتاب مبین ۴۳ : ۱ — کھلی کتاب۔

ذوالقوۃ المتین ۵۱ : ۵۸ — وہی صاحب قوت زبردست ہے۔

۲۹۔ لا تلمنی ۱۴ : ۲۲ — مجھے ملامت نہ کرو بلکہ اپنی جانوں کو ملامت کرو۔

ان فی الوعد ۱۴ : ۲۲ — اللہ نے تم سے وعدہ کیا، سچا وعدہ۔

## باب ہفتم۔ طاسین المشیۂ

| | | |
|---|---|---|
| ۵۔ ھوالحی | ۴۰ : ۶۷ | وہی زندہ ہے، کوئی معبود اسکے علاوہ نہیں ہے۔ |

## باب ہشتم۔ طاسین التوحید

| | | |
|---|---|---|
| ۲۔ والحق واحد احد | ۱۰ : ۳۲ | یہی اللہ ہے جو تمہارا سچا رب ہے۔ |
| | ۱۱۲ : ۱-۲ | کہہ دیجئے وہی اللہ ایک ہے۔ بے نیاز ایسا کہ سب اس کے محتاج ہیں۔ |

## باب نہم۔ طاسین الاسرار فی التوحید

| | | |
|---|---|---|
| ۵۔ کانہم بنیان مرصوص | ۶۱ : ۴ | گویا کہ سیسہ پلائی ہوئی دیوار ہیں (ضمائر توحید کی طرف اشارہ ہے) |

## باب دہم۔ طاسین التنزیہ

| | | |
|---|---|---|
| ۶-۱۵۔ ان دس نمبروں میں | ۱۷ : ۴۳ | کی طرف تلمیح ہے۔ وہ پاک اور برتر ہے اس سے جو وہ کہتے ہیں۔ وہ بہت بلند ہے۔ |
| ۲۰۔ العزۃ للہ | ۳۵ : ۱۰ | ساری عزت اللہ ہی کے لیے ہے۔ |
| | ۳۸ : ۱۸۰ | تیرا رب جو عزت کا رب ہے ان کی باتوں سے پاک ہے۔ |
| ۲۴۔ ذوالجلال والاکرام | ۵۵ : ۲۷ | تیرے رب کی ذات باقی رہ جائے گی جو بزرگی اور عظمت والی ہے۔ |

## باب یازدہم۔ بستان المعرفہ

| | | |
|---|---|---|
| اس باب کی تمام دفعات میں | ۶ : ۱۰۳ | کی طرف اشارہ ہے۔ آنکھیں اور جو اس اس کو نہیں پا سکتے۔ وہ آنکھوں کو پا سکتا ہے اور وہ باریک بین ہر چیز کی خبر رکھنے والا ہے۔ |

# تشریحِ اصطلاحات

## دائروں کی حقیقت

علم طبیعیات اور فلسفہ میں کائنات کی آفرینش کے سلسلہ میں اس کے مختلف کُرّے اور طبقے تسلیم کئے گئے ہیں مثلاً ہماری دُنیا کے نظریۂ تحقیق کی رُو سے سب سے اوپر کرہ نار ہے۔ اس کے بعد کرۂ آب اور سب سے آخر میں کرہ خاک ہے۔ زمین پر موجودات کو تین حصّوں میں تقسیم کر رکھا ہے۔ ایک جمادات کا جہاں ہے، دوسرے نباتات کی دنیا ہے اور تیسرے حیوانات کا عالم ہے۔ گویا ان سب کے الگ الگ دائرے اور جُدا جُدا طبقے ہیں۔

اسی طرح علم ہیئت اور جغرافیہ کو لیجئے کہ جب تک وہاں ہم دائروں اور اندازوں کو تسلیم نہیں کریں گے ان علوم کی بنیاد قائم نہیں رہ سکے گی چنانچہ ہیئت میں ایک دائرۃ البروج ہے، ایک دائرہ معدل النہار ہے، پھر کوئی دائرہ افقی ہے اور کوئی دائرہ عمودی۔ کیا حقیقت میں یہ دائرے فلک الافلاک پر کھنچے ہوئے ہیں اور ہم ان کو اپنی آنکھوں سے دیکھتے ہیں۔؟ نہیں، ایسا ہرگز نہیں۔ البتہ یہ دائرے علماً اور عقلاً تسلیم کئے گئے ہیں اور ان کا وجود اتنا ہی واقعی اور حقیقی ہے جتنا کسی نظر آنے والی چیز کا۔ آج ان ہی دائروں، فاصلوں، اندازوں اور مقداروں کے بارے میں حیرت انگیز اور نتیجہ خیز تحقیق و تفتیش کر کے عقل انسانی نے چاند ستاروں پر اپنی تسخیر کی کمند ڈال رکھی ہے۔

یہ ایک ظاہری، مادی اور جسمانی دنیا کی داستان ہے۔ اس کے مقابلہ میں ایک باطنی، روحانی اور معنوی عالم کی کہانی ہے جس کی دل چسپیوں اور رنگینیوں کو کچھ وہی لوگ جانتے ہیں جو اس میں آباد ہیں۔ اس موضوع سے علم تصوف بحث کرتا ہے اور لفظاً کے مقابلہ میں

معنی، ظاہر کے مقابلہ میں باطن، جسم کے مقابلہ میں روح اور مادّہ کے مقابلہ میں جوہر کو پیش کرتا ہے۔ جس طرح ظاہری کائنات کے مختلف درجے اور کُرّے ہیں۔ اسی طرح باطنی کائنات کے مختلف طبقات اور مراتب ہیں۔ اور جس طرح ہم ظاہری کائنات میں ان کُروں کو مقدم و مؤخر نہیں کر سکتے اسی طرح باطنی کائنات میں ان طبقوں اور دائروں کو اپنی جگہ سے نہیں ہلا سکتے۔ صوفیائے کرام ان ہی غیب کے عالموں کو دائروں کی شکل میں دیکھتے ہیں۔

قارئین کی سہولت کے لیے ذیل میں ہم بعض الفاظ اور اصطلاحات کی تشریح کپسرد قلم کرتے ہیں جو کتاب الطواسین میں آئے ہیں یا جن کی تشریح و توضیح سے کتاب کے سمجھنے میں مدد مل سکتی ہے۔ سب سے بُلند درجہ عالمِ لاہوت کا ہے اور سب سے پست درجہ عالمِ ناسوت کا۔

**لاھوت**:۔ اسی کو ذات بحت، وجودِ مطلق، بباطن مُطلقہ، حقیقت الحقائق، جمع الجمع، ماہیّت الماہیات، ہُویّت غیب، غیب مجہول، احدیت، لاتعین اور عما بھی کہتے ہیں۔

**جبروت**:۔ اسی کو عالم صفات، برزخ البرزاخ یا برزخ کبریٰ، واحدیت، تعین اول، عقل کلی، نفس کلیہ اور محیط اعیان ثابتہ بھی کہتے ہیں۔

**ملکوت**:۔ اسی کو عالمِ ارواح، عالم افعال، ربوبیت، عالمِ غیب، عالم امر، عالم باطن، نفوس اور عقول بھی کہتے ہیں۔

**مُلک**:۔ اسی کو عالم آثار، عالم اجسام، عالم شہادت، عالم خلق، عالم ظاہر، عالم کثیف، عالم اجرام اور محسوسات بھی کہتے ہیں۔

**ناسوت**:۔ اسی کو انسانِ کامل، جامعیت، مظہر، مرآۃ، آئینہ، خاتم الموجودات اور علّت غائیہ بھی کہتے ہیں۔ بعض حضرات نے اس کے ۶ درجے مقرر کیے ہیں اور اس کو مراتب ستہ کہتے ہیں۔

**مراتب ستّہ**:۔ (۱) پہلا درجہ وحدت، احدیت اور قابلیت محض کا ہے۔ اسی

کو مقام ذات اور عالم غیب کہتے ہیں۔

(۲) دوسرا درجہ واحدیت کا ہے جس میں ذاتِ باری تعالیٰ کے اسمار و صفات کا اعتبار ہوتا ہے۔

(۳) تیسرا درجہ ارواحِ مجردہ کا ہے اس سے مراد عقول عالیہ اور ارواح بشریہ ہیں۔

(۴) چوتھا درجہ عالم ملکوت کا ہے جو تمام نفوس سماوی اور بشری پر مشتمل ہے۔ اس کو عالمِ مثال بھی کہتے ہیں۔

(۵) پانچواں درجہ عالم ملک کا ہے۔ اسے عالم شہادت بھی کہتے ہیں اور اس سے مراد مادی دنیا ہے۔

(۶) چھٹا درجہ انسان کامل کا ہے جو تمام مراتب کا محل ہے اور جسے صوفیائے کرام عالم صغیر بھی کہتے ہیں۔

**تخلیق کے اعتبار سے تقسیم:** - تخلیق کے اعتبار سے صوفیار اور حکمار نے یہ تقسیم کی ہے۔ مخلوقات کی دو قسمیں ہیں (۱) جو مادہ و مقدار رکھتی ہیں۔ اُن کو عالم خلق کہا جاتا ہے۔ اس میں تمام اجسام سفلی اور علوی شامل ہیں۔

(۲) جو مادہ اور مقدار نہیں رکھتی ہیں، ان کو مجردات کہتے ہیں، اسی کا نام عالمِ امر ہے۔ اس میں ارواح، لطائف قلبی، اسرار عالم قدس اور ملائکہ شامل ہیں۔ عالمِ امر، عالم خلق کے مقابلہ میں غیر محدود ہے۔ اسی ضمن میں صوفیائے کرام نے ایک تیسرا عالم بھی مانا ہے اور جسے وہ عالم مثال کہتے ہیں۔ ان کا قول ہے کہ عالم اجسام کے مقابلہ میں ایک عالم اور بھی موجود ہے جو چیز اس دُنیا میں موجود ہے اس کی نظیر یا شبیہ وہاں پائی جاتی ہے اس لیے اس کو عالم مثال کہتے ہیں۔ پس عالم خلق سب سے نیچے، اس کے اوپر عالم مثال اور سب سے اوپر عالم امر ہے۔

**تجلیات کی قسمیں:** - تجلیات کی تین قسمیں کی گئیں ہیں۔

(۱) افعال کی تجلی جس کو محاضرہ کہتے ہیں اور یہ قلب سے ہوتی ہے۔

(۲) صفات کی تجلی جس کو مکاشفہ کہتے ہیں اور یہ سرِ باطن سے حاصل ہوتی ہے۔

(۳) ذات کی تجلی جس کو مشاہدہ کہتے ہیں اور یہ روح سے حاصل ہوتی ہے۔

اسی طرح ذات باری تعالیٰ، صفات اور اسمار کو سامنے رکھ کر یہ مقامات اخذ کیے ہیں۔

(۱) مرتبۂ ذات کو مقام لاہوت (۲) مرتبۂ صفات کو مقام جبروت اور (۳) مرتبہ اسمار کو مقام ملکوت کہتے ہیں۔

**کشف و واقعہ:۔** کسی امر یا حقیقت کا لباس تمثیل کے بغیر معلوم ہونا کشف کہلاتا ہے اسی کو اہل دل خبر الٰہی کہتے ہیں اور اگر کوئی بات تمثیل کے ذریعہ سے معلوم ہو تو اس کو واقعہ کہا جاتا ہے۔

**وصل و فصل:۔** وصل و فصل سے مراد ظہور وحدت فی الکثرت ہے۔

**قاب قوسین کی تشریح:۔** قاب قوسین، اسمائے الٰہی کے قرب کا مقام ہے۔ اس اعتبار سے کہ ان اسمار میں امر خداوندی کے بارے میں تقابل ملحوظ خاطر رہتا ہے۔ اسی واسطے اس کو دائرۃ الوجود کہتے ہیں۔ مثلاً ابدا و اعادہ، عروج و نزول، اِحیاء و اماتہ اور فاعلیت و قابلیت وغیرہ۔

یہ مقام حق تعالیٰ کے ساتھ ایسا اتحاد ہے جس میں تمیز اور اثنینت باقی رہتی ہے۔ اس کے اوپر سوائے مقام اَوْ اَدْنیٰ کے اور کوئی مقام نہیں ہے۔ اس کو احدیت اور عین الجمع بھی کہتے ہیں کیونکہ اس میں تمیز اور اثنینت اٹھ جاتی ہے اور فنائے محض اور طمس کا درجہ آجاتا ہے۔ قاب قوسین کی آیت میں میم سے مراد مَا اَوْحیٰ ہے یعنی تجلّی ذات کے وہ اسرار و رموز ہیں جو آپ پر منکشف ہوئے۔

سورۂ نجم کی ان آیات کی دو تفسیریں کی گئی ہیں۔ ایک تفسیر جمہور علمار کی ہے وہ یہ ہے کہ ان آیات میں حضرت جبرئیل علیہ السلام کے اصلی صورت میں دیکھنے کا بیان ہے۔ قَابَ قَوْسَیْنِ اور دَنیٰ فَتَدَلّٰی میں جو قرب و اتصال مراد لیا گیا ہے وہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور حضرت جبرئیل علیہ السلام کے درمیان ہے۔ ذُوْ مِرَّۃٍ اور شَدِیْدُ الْقُوٰی حضرت جبرئیل علیہ السلام کی صفات ہیں۔ مگر ان آیات کی دوسری تفسیر یہ ہے کہ ان کو واقعہ معراج کا بیان قرار دے کر حق تعالیٰ کے تعلیم بلا واسطہ، ذاتِ خداوندی

کے دیدار اور اس کے قرب و اتصال پر محمول کیا جائے ۔ اس صورت میں آیات کی تفسیر یہ ہوگی ، کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم اپنی قوت یا رسالت میں حد کمال کو پہنچے یعنی ملکیت اور روحانیت کا ان پر غلبہ ہوا ۔ یہ " فَاسْتَوٰی " کے معنی ہوں گے ۔ اس وقت آپ[۴] بشریت کے افقِ اعلیٰ پر تھے تاکہ بشریت کے دائرے سے نکل کر روحانیت محضہ میں داخل ہوجائیں پھر آپ اللہ تعالےٰ کے اتنے قریب ہو گئے کہ دونوں میں صرف دو قوسوں (کمانوں) ہی کا فرق رہ گیا یعنی آپ میں قوس حدوث و امکان اور اللہ تعالیٰ میں قوس وجوب و قِدَم ، اتصالِ حقیقی اور اتحاد ذاتی سے مانع تھے ۔ یہ تقرب جب حاصل ہو گیا' تو اللہ تعالیٰ نے جو چاہا اپنے بندے کو تبلا دیا ۔ اس تفسیر کو صحابہ کرام کی ایک جماعت نے اختیار کیا ہے جن میں حضرت انس' حضرت ابن عباس اور حضرت عبداللہ ابن عمر رضی اللہ عنہم شامل ہیں ۔ تفسیر مظہری میں یہی تفسیر اختیار کی گئی ہے ، تفسیر حقانی ، بیان القرآن اور معارف القرآن سے بھی ان مطالب پر روشن پڑتی ہے ۔ حلاج کی کتاب الطواسین کا مرکزی نقطہ سورۂ نجم کی یہی آیات ۵ تا ۱۸ ہیں جن میں معراج کا واقعہ تفصیل سے بیان ہوا ہے ۔ ماخوذ از تفسیر حقانی)

الف :۔ احدیت کی طرف اور انعامات الٰہی کی طرف اشارہ ہے ۔

الٓم :۔ اس میں الف وحدانیت ذات ، لام ازلیت صفات اور میم ملک کی طرف اشارہ ہے یا الف سے سرِّ ذات لام سے سرِّ صفات اور میم سے سرِّ قِدَم (ہمیشگی) مراد ہے ۔

رسم التوحید :۔ اسمائے الٰہی کے بارے میں عقل کی معرفت ہے ۔ اسی طرح صفات کے بارے میں معرفت عقل کو رسم التوحید سے تعبیر کیا جاتا ہے چاہے یہ معرفت علماً ہو یا رسماً ۔

اسم التوحید :۔ معرفت قلب ہے جس میں تنزیہہ صفات اور تقدیس مطلوب ہے ۔ یہاں اضداد و امثال و اشباہ کی گنجائش نہیں ہوتی ہے ۔ یہ مقام اس وقت ملتا ہے جب دل میں شک و شبہ اور کفر و جہل کی گنجائش نہ ہو ۔

نُورالتّوحید :۔ معرفت رُوح ہے۔ روح، لوائحِ تجلّی کو دریافت کر لیتی ہے اور اس وقت یہ مقام اسے ملتا ہے جب وہ سیر فی الجبروت میں ہوتی ہے اور عالم ملکوت سے نکل آتی ہے۔

سِرالتّوحید :۔ محض مشاہدۂ حق کی بنا پر ادراک سِر ہے۔ یہ رویت الصفت بالصفت، رویت الذات بالذات، رویت النور بالنور، رویت الھویۃ، بالھویہ، رویت الفردانیہ بالفردانیہ، رویت العزت بالعزت اور رویت الکبریا بالکبریا کہلاتی ہے۔ اس کی ابتدا انتہا نہیں۔ کیف، کان، حیث، این اور قبل و بعد کو یہاں دخل نہیں ہے۔ یہاں تک معرفت کی پہنچ ہے۔ اس کے بعد کُنہِ ذاتِ حق میں عالم متلاشی ہوجاتا ہے اس کے اوپر کشف الانوار کے علاوہ اور کچھ نہیں ہے۔ یہی وہ مقام ہے جہاں خصائص الاسرار کا ظہور اور حقیقت و حق الحقیقت کا بروز ہوتا ہے۔ طاسین التوحید اور طاسین الاسرار فی التوحید میں ان ہی مقامات کی طرف اشارات کیے گئے ہیں۔

## باھوت، ھاھوت اور لاھوت

احدیت :۔ یہ غیب الغیب کو شامل ہے اس کو مقام باہوت کہتے ہیں۔

الوھیت :۔ واجب الوجود اور ممکن الوجود کو شامل ہے ان دونوں کو ملا کر مقامِ ھاہوت کہا جاتا ہے۔

صفات و حقائق :۔ ان دونوں کو ملا کر مقام لاہوت سے تعبیر کیا جاتا ہے۔

ربوبیت :۔ عالمِ ارواح کو شامل ہے اسی کا دوسرا نام مقام جبروت ہے۔

عبودیّت :۔ یہ عالم مثال کو شامل ہے جسے مقامِ ملکوت بھی کہتے ہیں۔

ناسوت :۔ اسی کو بندہ (محدود) بھی کہتے ہیں۔ یہ عالمِ اجسام ہے۔

## ذاتِ بحت، کنزِ مخفی، مقامِ محمدی۔ مقام انا لاغیری

ذاتِ بحت :۔ جس کو علم الغیب بھی کہتے ہیں۔ تحیر اور محویت کا مقام ہے یہاں عِلم انسانی عاجز آتا ہے۔ اس پر حیرت اور محویت چھا جاتی ہے اور وہ فنا ہوجاتا ہے

یہی مقام فنا فی الذات کہلاتا ہے۔

**کنز مخفی** :۔ اسی کو احدیت کہتے ہیں اور یہی پہلا درجہ ہے۔ اس مقام پر صفات کو ذات سے الگ نہیں کیا جا سکتا۔

**شئونات** اس کے نیچے شئونات کا درجہ ہے جس کو وحدت، یا مقام محمدی یا مقام انا لاغیری کہا جاتا ہے۔

**صفات** :۔ اس کے نیچے صفات کا درجہ ہے جس کو واحدیت اور حقیقت انسانی سے تعبیر کیا جاتا ہے۔ ذات بحت کا ادراک ناممکن ہے۔ اس کے بارے میں کہا جاتا ہے:

اے برتر از خیال و قیاس و گمان و وہم
وز ہر چہ گفتہ اند، شنیدیم و خواندہ ایم

**اعیان** :۔ علم الٰہی میں صور علمیہ کا نام ہے۔

**ذات** :۔ جس سے صفات کا ظہور ہوتا ہے۔ بعض حضرات نے ذات کو ہستی سے تعبیر کیا ہے۔ لیکن ہستی، وحدت کے ان چار پہلوؤں پر مشتمل ہے۔ یعنی (۱) علم (۲) نور (۳) وجود (۴) شہود۔ پس ذات کا ان تمام صورتوں سے بلند ہونا ضروری ہے۔

**فرد** :۔ وہ سالک جسے مقام جمع حاصل ہو جائے۔ جو مدارج سلوک میں سب سے اونچا درجہ ہے۔ پھر وہ اپنے تجربات کے ذریعہ نزول کرتا ہے۔ اور جب وہ دوبارہ اسی مقام پہنچتا ہے تو اسے جمع الجمع کہتے ہیں۔

**جلال** :۔ صفات کا ذات میں گم جانا۔

**جمال** :۔ صفات کا ظہور

**رسم** :۔ ذات محدود، مع صفات محدود۔ محدود سے نکلا ہے۔ تمام ماسوا خدا کے ارادے اور مشیّت کے آثار ہیں

**ضمیر** :۔ عالم ملکوت میں پہلا درجہ۔ قلب عارف کا اندرونی رُخ۔

**ام الکتاب** :۔ علم خداوندی۔

**اسم** :۔ اس سے مراد اسم مع مسمیٰ ہوتا ہے۔

کتاب مبین :۔ لوحِ محفوظ مراد ہے۔

سَیر :۔ سالک کا ایک درجہ سے دوسرے درجہ تک سفر۔ اس کی یہ قسمیں ہیں۔

سَیر اِلی اللہ ۔ خدا کی طرف سالک کا سفر۔ یہ ایک سفر ہے جو نفس سے قلب کی طرف ہوتا ہے۔ اس میں تجلیات اسمار کا مشاہدہ ہوتا ہے۔

سَیر فی اللہ ۔ (یعنی خدا میں سفر) یہ سفر اسمار سے واحدیّت کی طرف ہوتا ہے۔ اس میں سالک صفات خداوندی کو دیکھتا ہے۔

سیر مع اللہ (خدا کے ساتھ سفر) یہ احدیت سے شروع ہوتا ہے۔ یہ بقا کا مقام ہے یہاں دُوئی مٹ جاتی ہے اور صرف تجلی خداوندی رہ جاتی ہے۔ یعنی یہ تجلی ذات کا مقام ہے۔

---

# حل لغات

## باب اوّل۔ طاسین السراج

اندق۔ اندلال۔ راستہ پانا۔ پانی کا گرنا۔
قِدَم بالکسر و فتح ثانی۔ ہمیشگی۔
رفوی۔ رفی۔ درست کرنا۔ رفو کرنا۔
صدا۔ لوہے کا زنگ جو اس کو لگ جاتا ہے۔
مغلول۔ دشمنی اور کینہ سے متاثر۔غِل بالکسر دشمنی، کینہ۔

## باب دوم۔ طاسین

فراش بالفتح، پروانہ پتنگا۔
دلال بالفتح ناز و نخرہ، ناز و نعمت
متصاغر حقیر و پست۔ تصاغر۔ حقیر و پست ہونا
متطایر پراگندہ۔ تطایُر۔ پراگندہ ہونا
حاز اکٹھا کیا۔ حَوز اکٹھا کرنا۔ اور اگر حُوْر (رائے مہملہ) ہو تو متحیر ہونا۔
جانی۔ گناہگار۔ جنایت کا اسم فاعل
غمض۔ کلام کا باریک اور دقیق ہونا۔ آنکھ کا بند کرنا۔ رعایت کرنا۔
رَین۔ زنگ آلودہ ہونا۔ گناہ۔ خباثت کا دل پر غلبہ کرنا۔
مَین دروغ۔ جھوٹ بولنا۔

## باب سوم طاسین

شہیقہ۔ نار کی صفت ہے یعنی دھاڑتی ہوئی آگ۔
تسویح۔ بہانا۔ خوش بیانی سے بولنا۔ اپنے آپ کو سیاحت کا شائق کرنا۔
کدّ۔ کوشش۔ سخت کام اور کوشش کرنا۔
حیاطہ۔ نگہبانی اور حفاظت۔
اصطلاد۔ سخت ہونا۔ چٹان کی طرح ہونا۔
تیقّظ۔ غالباً یہ تیقظ ہے۔ بمعنی بیداری
مہل۔ جمع مہلہ۔ آہستگی۔ نرمی۔ فرصت۔
برزو براز۔ درختوں سے خالی کھلا وسیع میدان

## باب چہارم۔ طاسین

برّانی۔ منسوب بر کی طرف۔ اس کی ضد جوّانی، منسوب جو (فضا) کیطرف ہے۔
مفازہ۔ بیابان

## باب پنجم۔ طاسین

یفوت۔ فات یفوت۔ آگے بڑھنا۔
اکام۔ جمع اکمہ، ٹیلہ۔
حاجز۔ ایک دوسرے کو روکنا۔ ایک دوسرے کے لیے رکاوٹ بننا۔
جاد۔ جود۔ اچھا بنانا۔ بخشش میں غالب آنا۔
تائق۔ آرزومند "تائق وتیّق۔ پرجوش وغضبناک۔
نمارق۔ چھوٹے تکیے۔ نمرقہ کی جمع ہے۔
صفائق۔ حوادث۔ حادثات۔ آنے جانے والے قافلے۔ صفوقہ،
ایسا اونچا پہاڑ جس پر چڑھنا مشکل ہو۔
بوائق۔ مصائب۔ بائقہ کی جمع ہے۔ بائق بے قیمت سامان کو بھی
کہتے ہیں۔

مرعوی۔ اپنی غلطی سے رجوع کرنے والا۔

تمویہ۔ کسی چیز کو سنہرا یا نقرئی کرنا۔ کسی کو چھپانا۔ کسی چیز کی خبر دینا۔
جب کہ اس چیز کا سوال نہ کیا جائے۔

تیہ۔ بیابان۔ وہ بیابان جس میں موسیٰ علیہ السلام کی قوم سرگرداں رہی۔

تحرص۔ تبکلف کسی چیز کا طمع کرنا۔ وقت کا انتظار کرنا۔

طمس۔ طموس۔ دور ہونا، ستارہ یا آنکھ کی روشنی کا زائل ہونا۔ کسی چیز کو مٹانا۔
اثر کو جڑ سے دور کر دینا۔

مُہرب۔ ہرب، بھاگنا۔ اِہراب، بھگانا۔ مُہرب بھگانے والا۔

ہمد۔ دھیما، سُست۔

رمد۔ درد۔ دُکھ۔

## باب ششم۔ طاسین

تہویس۔ دیوانگی۔ سراسیمگی۔

مُعوّل۔ پناہ گاہ۔ جائے حاجت۔

اخلیٰ۔ زیادہ خالی اور اگر احلیٰ ہو تو بمعنی زیادہ شیریں۔

سرق الرقیق۔ ریشمی کپڑے کے ٹکڑے۔

مسح الاسود۔ سیاہ ٹاٹ کے ٹکڑے۔

علق۔ مصدر۔ علاقہ۔ علق، ہر شے کا نفیس۔

سہیقہ۔ جائے بازگشت، سہق۔ لمبے قدموں سے چلنا۔ سہیق
دراز پنڈلیوں والا۔

تاریس۔ پودا لگانا۔ کاشت کرنا۔ بنیاد اور بنیاد قائم کرنا۔

تعریس۔ آخر شب میں آرام کے لیے اترنا۔ پکڑ کرنا۔ محبت کرنا۔ چکی
کے ایک پاٹ کو دوسرے کے اوپر رکھنا۔

ترویس متکبرانہ چال چلنا۔ تکبر و غرور۔

مراحض۔ نرم۔ پست زمین

مُحیل۔ بالضم، مکر و حیلہ کرنے والا۔ مَحیل بالفتح، جائے بازگشت۔

مُصمص۔ پانی کو زبان سے ہلانا۔

مغابصہ۔ غبص سے ہے جس کے معنی کثرت گریہ سے آنکھ کا چرک آلود ہونا ہے۔

رمیص۔ وہ آنکھ جو بہت میل اور ڈھید والی ہو۔ رمص آنکھ سے میل کا بہنا۔

شراہمہ۔ شرم۔ یعنی بریدہ ہونا۔ ذلیل و خوار ہونا۔

برہمیہ۔ برم، بے دلیل اور بے حجت ہونا۔ تنگ دل ہونا۔ ممکن ہے کہ ابلیس کے پیش نظر یہ لفظ ان ہی مادّوں سے ہوں۔

وصیص۔ وَص سے ہے۔ عمل کو مضبوط بنانا۔

قواصی۔ جمع قاصیہ، مونث قاصی بمعنی بعید، دور

مفل۔ فل سے ہے جس کے معنی شکست خوردہ ہونا اور عقل کا زائل ہونا ہے۔ ہو سکتا ہے مصدر میمی ہو۔

ومیض۔ ومض سے ہے جس کے معنی ہیں بجلی کا ہلکا چمکنا۔ اس کی روشنی کی شدّت نہ ہو۔

فطہیمہ۔ ممکن ہے طہم سے ہو۔ مطہم۔ نحیف الجسم اور ناتواں کو کہتے ہیں۔

ضواریہ صواری، ضاریہ کی جمع ہے۔ ضرا، یضرو۔ خون کا رگ سے ایسا بہنا کہ پھر بند نہ ہو۔ اور اگر ضری بضری سے ہو تو کسی چیز خاص طور پر شکار کا بہت شوق رکھنا۔ فارسی کے متن میں صوارم ہے جو صارم (شمشیر) آبدار کی جمع ہے۔

مخیلیہ مخیل، افعال سے ہے جس کے معنی فراست سے بھلائی

کا پتہ لگاتا ہے۔ اور اگر مخیلہ تو تخیل سے ہے جس کے معنی مشہور ہیں۔

عمایا۔ عمیہ کی جمع ہے۔ جس کے معنی گمراہی، غرور اور اندھاپن ہیں۔

## باب نہم۔ طاسین

فازع۔ عین سے فزع کا اسم فاعل ہے۔ خوف کھانے والا۔ فزع (عین سے) معلوم نہیں ہو سکا۔

نازغ۔ (غین معجمہ سے) نزغ سے ہے۔ حرکت دینے والا عیب لگانے والا۔

وانزغ۔ آہستہ آہستہ نکلنے والا۔ جیسے زخم سے خون نکلے۔

لاطوص۔ لوص سے ہے۔ اس کے معنی الگ کرنا اور دروازے کی دراڑ سے دیکھنا ہے۔

## باب دہم۔ طاسین

مقل۔ جمع مقلہ، اندازہ

مسمور۔ کیل وغیرہ سے بند کیا ہوا۔ مبہور، مغلوب۔

مایرو حایر۔ مایر، جوش مارنے والا، کم عقل، حایر، متحیر۔

صایر و بائر۔ صائر، منقلب، متردد، ھایر، ہلاکت میں ڈالنے والا۔ سرگشتہ، سرگردان۔

عایر۔ نایر۔ عایر، چکر لگانے والا، نایر، چمکنے والا، شرانگیز دھوکہ دینے والا۔

## باب یازدہم۔

آیبہ۔ اوب سے ہے۔ اوب بمعنی رجوع کرنا اور لوٹنا۔

مدی۔ غایت، حد

لاہیہ شاہیہ۔ لہو و شہوہ کا اسم فاعل

۱۸۔ کتاب الاعلام — زرکلی

۱۹۔ لغت نامہ — علامہ دہخدا

۲۰۔ سویرا۔ خاص شمارہ۔ لاہور — مئی ۱۹۷۶ء

۲۱۔ طواسین منظوم (اردو) — پروفیسر جیلانی کامران

۲۲۔ قوس زندگی حلاج (ماسنیون) — ترجمہ: ڈاکٹر صابر آفاقی

## انگریزی

23- Studies in Tasawwf — Kh. Khan-

24- The Secret of Anwarl-Haqq. — Do

25- The Tawaseen — Aisha Abd ul Rahman-

26- The Doctrine of Sufis — A. J. Arberry-

27- Anul Haq — Jilani Kamran-

## لغات

۲۸۔ قاموس

۲۹۔ منتہی الارب

۳۰۔ منتخب

۳۱۔ منجد

۳۲۔ غیاث

۳۳۔ لغت نامۂ دہخدا

# کتابیات


۱۔ فہرست — ابن ندیم
۲۔ کشف المحجوب — داتا گنج بخش رحمۃ اللہ علیہ
۳۔ تذکرۃ الاولیاء — فریدالدین عطار رح
۴۔ عوارف المعارف — شیخ شہاب الدین رح
۵۔ گلشن راز — محمود شبستری رح
۶۔ نفحات الانس — مولانا جامی رح
۷۔ لوائح — مولانا جامی رح
۸۔ سفینۃ الاولیاء — شہزادہ داراشکوہ
۹۔ تفسیر حقانی — مولانا عبدالحق حقانی رح
۱۰۔ خزینۃ الاصفیاء — مفتی غلام سرور لاہور رح
۱۱۔ کلیات امدادیہ — حاجی امداد اللہ مہاجر رح
۱۲۔ روزبہاں نامہ — محمد تقی دانش پژوہ (ایران)
۱۳۔ روح الجنان — عبداللطیف شمس (ایران)
۱۴۔ تذکرۃ اولیاء ہند و پاک — اختر علی
۱۵۔ انوار اصفیاء — ادارۂ تصنیف و تالیف۔ لاہور
۱۶۔ شریعت و طریقت — صوفی محمد دین
۱۷۔ معارف القرآن — مفتی محمد شفیع

مطبوعات تصوف فاؤنڈیشن

# کلاسیک کتب تصوف کے مستند اردو تراجم

- طواسین — مصنف: ابن حلاج (۲۴۴ – ۳۰۹ھ) مترجم: عتیق الرحمٰن عثمانی — قیمت مجلد -/۱۰۰ روپے
- کتاب اللمع — مصنف: ابونصر سراج (م — ۳۷۸ھ) مترجم: سید اسرار بخاری — قیمت مجلد -/۳۰۰ روپے
- تعرف — مصنف: امام ابوبکر کلاباذی (م — ۳۸۵ھ) مترجم: ڈاکٹر پیر محمد حسن — قیمت مجلد -/۱۲۵ روپے
- کشف المحجوب — مصنف: سید علی ہجویری (۴۰۰ – ۴۶۵ھ) مترجم: سید محمد فاروق القادری — قیمت مجلد -/۱۵۰ روپے
- صد میدان — مصنف: خواجہ عبداللہ انصاری (۳۹۶ – ۴۸۱ھ) مترجم: حافظ محمد افضل فقیر — قیمت مجلد -/۱۰۰ روپے
- فتوح الغیب — مصنف: غوث الاعظم عبدالقادر جیلانی (۴۷۰ – ۵۶۲ھ) مترجم: سید محمد فاروق القادری — قیمت مجلد -/۷۵ روپے
- آداب المریدین — مصنف: ضیاء الدین سہروردی (۴۹۰ – ۵۶۳ھ) مترجم: محمد عبدالباسط — قیمت مجلد -/۷۵ روپے
- فتوحات مکیہ — مصنف: شیخ اکبر ابن عربی (۵۶۰ – ۶۳۸ھ) مترجم: مولوی محمد فضل خان — قیمت مجلد -/۳۰۰ روپے
- فصوص الحکم — مصنف: شیخ اکبر ابن عربی (۵۶۰ – ۶۳۸ھ) مترجم: برکت اللہ فرنگی محلی — قیمت مجلد -/۱۵۰ روپے
- الاوراد — مصنف: بہاء الدین زکریا ملتانی (۵۶۶ – ۶۶۱ھ) مترجم: ڈاکٹر محمد میاں صدیقی — قیمت مجلد -/۱۲۵ روپے
- لوائح — مصنف: مولانا عبدالرحمٰن جامی (۸۱۷ – ۸۹۸ھ) مترجم: سید فیض الحسن فیضی — قیمت مجلد -/۷۵ روپے
- انفاس العارفین — مصنف: شاہ ولی اللہ دہلوی (۱۱۱۴ – ۱۱۷۶ھ) مترجم: سید محمد فاروق القادری — قیمت مجلد -/۱۵۰ روپے
- الطاف القدس — مصنف: شاہ ولی اللہ دہلوی (۱۱۱۳ – ۱۱۷۶ھ) مترجم: سید محمد فاروق القادری — قیمت مجلد -/۷۵ روپے
- رسائل تصوف — مصنف: شاہ ولی اللہ دہلوی (۱۱۱۴ – ۱۱۷۶ھ) مترجم: سید محمد فاروق القادری — قیمت مجلد -/۱۵۰ روپے
- مرآت العاشقین — مصنف: سید محمد سعید زنجانی (۱۲۵۱ – ۱۳۲۱ھ) مترجم: غلام نظام الدین برلوی — قیمت مجلد -/۱۲۵ روپے

# اہم کتب تصوف اور تذکرے

- کشف المحجوب فارسی (نسخہ تہران) مصنف: شیخ علی بن عثمان ہجویری تصحیح و تحشیہ: علی قویم — قیمت مجلد -/۱۷۵ روپے
- کشف المحجوب انگریزی (نسخہ لاہور) مصنف: شیخ علی بن عثمان ہجویری مترجم: آر اے نکلسن — قیمت مجلد -/۱۷۵ روپے
- کشف الاسرار (اردو ترجمہ) مصنف: شیخ علی بن عثمان ہجویری مترجم: حکیم شیر محمد اعوان — قیمت غیر مجلد -/۲۵ روپے
- ارمغان ابن عربی — مصنف: مولانا محمد اشرف علی تھانوی — قیمت مجلد -/۱۵۰ روپے
- آئینہ تصوف — مصنف: ضیاء الحسن فاروقی — قیمت مجلد -/۱۲۵ روپے
- حیات جاوداں — مصنف: ڈاکٹر پیر محمد حسن — قیمت مجلد -/۱۵۰ روپے
- شمائل رسول (اردو ترجمہ) مصنف: شیخ یوسف بن اسماعیل نبہانی مترجم: محمد میاں صدیقی — قیمت مجلد -/۷۵ روپے
- بیماری اور اس کا روحانی علاج — مصنف: ڈاکٹر میر ولی الدین — قیمت مجلد -/۱۰۰ روپے
- تذکرہ مشائخ قادریہ فاضلیہ — مصنف: اسرار الحسنین قادری فاضلی — قیمت مجلد -/۱۵۰ روپے
- سیرت فخر العارفین — تذکرہ: شاہ محمد عبدالحی چاٹگامی مؤلف: سید سکندر شاہ — قیمت مجلد -/۲۵۰ روپے
- چراغ ابوالعلائی — تذکرہ: صوفی محمد حسن و حضرت نقیب شاہ مؤلف: غلام آسی پیا — قیمت مجلد -/۷۵ روپے
- حدیقۃ الاولیاء — مصنف: مفتی غلام سرور لاہوری، حواشی: محمد اقبال مجددی — قیمت مجلد -/۱۵۰ روپے
- احوال و آثار حضرت بہاء الدین زکریا ملتانی — مصنف: حمید اللہ شاہ ہاشمی — قیمت مجلد -/۱۵۰ روپے
- اخص الخواص — تذکرہ حضرت فضل شاہ قطب عالم رحمۃ اللہ علیہ — مصنف: نواز رومانی — قیمت مجلد -/۱۲۵ روپے
- فاضلی انوار الٰہی — ملفوظات: حضرت فضل شاہ قطب عالم رحمۃ اللہ علیہ مرتب: حافظ نذر الاسلام — قیمت مجلد -/۱۰۰ روپے

ناشر: تصوف فاؤنڈیشن حسن آباد لاہور | واحد تقسیم کار: المعارف گنج بخش روڈ۔ لاہور پاکستان

مطبوعات تصوّف فاؤنڈیشن

# شعبۂ شیخ علی بن عثمان ہجویری رحمۃ اللہ علیہ

○

فارسی متن ——— نسخۂ تہران

**کشف المحجوب** تصنیفِ لطیف : شیخ علی بن عثمان ہجویریؒ

بتصحیح و تحشیہ : علی قویم

ضخامت ۴۰۰ صفحات ، قیمت مجلد ۱۷۵ روپے

○

اُردو ترجمہ ——— نسخۂ ماسکو

**کشف المحجوب** تصنیفِ لطیف : شیخ علی بن عثمان ہجویریؒ

تحقیق و ترجمہ : سیّد محمد فاروق القادری ، پیش لفظ : حکیم محمد موسیٰ امرتسری

ضخامت ۶۱۶ صفحات ، قیمت مجلد ۱۵۰ روپے

○

انگریزی ترجمہ ——— نسخۂ لاہور

**کشف المحجوب** تصنیفِ لطیف : شیخ علی بن عثمان ہجویریؒ

تحقیق و ترجمہ : آر۔ اے۔ نکلسن ، پیش لفظ : حضرت شہید اللہ فریدیؒ

ضخامت ۴۷۲ صفحات ، قیمت مجلد ۱۷۵ روپے

○

(نوٹ) کشف الاسرار از حضرت داتا گنج بخش لاہوریؒ کے اُردو تراجم فقر نامہ ۱۸/- اور بیان الاسرار ۲۵/- بھی شائع ہو چکے ہیں۔

○

# تصوّف فاؤنڈیشن

لائبریری ○ تحقیق و تصنیف و تالیف و ترجمہ ○ مطبوعات

سمن آباد ۔ لاہور ۔ پاکستان

شو روم : المعارف ○ گنج بخش روڈ ○ لاہور

مطبوعات تصوف فاؤنڈیشن

# شعبۂ شیخ محیّ الدّین ابنِ عربی رحمۃ اللہ علیہ

○

فتوحاتِ مکیّہ  تصنیفِ لطیف : شیخ اکبر محیّ الدّین ابنِ عربیؒ

ترجمہ وشرح :- مولوی محمدؐ فضل خاں

ضخامت جلد اوّل ۸۰۰ صفحات ، قیمت مجلد -/۳۰۰ روپے

○

فصوص الحکم  تصنیفِ لطیف : شیخ اکبر محیّ الدّین ابنِ عربیؒ

ترجمہ وحواشی :- محمدؐ برکت اللہ لکھنوی

ضخامت ۳۵۰ صفحات ، قیمت مجلد -/۱۵۰ روپے

○

ارمغان ابنِ عربیؒ  تصنیفِ وتالیف : مولانا محمدؐ اشرف علی تھانویؒ

مشتمل بر

التَّنْبِیۃُ الطَّرَبِی فِی تَنْزِیۃِ اِبْنِ العَرَبِی

خَصُوصُ الکَلِمْ فِی حَلِّ فَصُوصِ الحِکَمْ

ضخامت ۲۵۰ صفحات ، قیمت مجلد -/۱۵۰ روپے

○

## تصوّف فاؤنڈیشن

لائبریری ○ تحقیق وتصنیف و تالیف و ترجمہ ○ مطبوعات

مومن آباد ــــ لاہور ــــ پاکستان

هُوَ الَّذِي بَعَثَ فِي الْأُمِّيِّينَ رَسُولًا مِّنْهُمْ يَتْلُوا عَلَيْهِمْ آيَاتِهِ وَيُزَكِّيهِمْ وَيُعَلِّمُهُمُ الْكِتَابَ وَالْحِكْمَةَ (القرآن ۲:۶۲)

## تزکیہ نفس اور کتاب و حکمت کی تعلیم

بعث رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے مقاصد عظیمہ تھے۔

ان ہی مقاصد کے لیے "تصوف فاؤنڈیشن وقف ہے۔

# الحکمۃ و الکتب یعلمھم و یزکیھم

# تصوف فاؤنڈیشن ۱۴۱۹ھ

بانی: ابوالنجیب حاجی محمد ارشد قریشی رح

هُوَ الَّذِي بَعَثَ فِي الْأُمِّيِّنَ رَسُولًا مِّنْهُمْ يَتْلُوا عَلَيْهِمْ اٰيٰتِهٖ وَيُزَكِّيْهِمْ وَيُعَلِّمُهُمُ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ ۝ (الجمعۃ ۶۲: ۲)

## تزکیۂ نفس اور کتاب و حکمت کی تعلیم

بعثت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے مقاصد عظیمہ تھے۔
ان ہی مقاصد کے لیے "تصوف فاؤنڈیشن وقف ہے۔

# الحکمۃ والکتٰب یعلّمہم یزکّیہم

## تصوّف فاؤنڈیشن

۱۴۱۹ھ

بانی: ابونجیب حاجی محمّد ارشد قریشیؒ